ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب پ۷، ۸، ۹ پ۱۶
پ۸ پ۱۱ پ۹ پ۲۰ پ۲۷
اَتْقٰی۔ بڑا ڈرنے والا۔ بڑا پرہیزگار۔ وَقْیٌ سے جس کے معنی
بچنے اور پرہیز کرنے کے ہیں افعل التفضیل کا صیغہ
اصل میں اَوْقٰی تھا واو کو تا سے بدل لیا گیا ہے پ۳۰
اِتَّقَیْتُنَّ۔ تم سب عورتیں ڈریں۔ تم نے پرہیزگاری
اختیار کی۔ اِتِّقَاءٌ سے ماضی کا صیغہ جمع مونث حاضر پ۲۲
اَتْقٰکُمْ۔ تم میں سب سے زیادہ پرہیزگار اَتْقٰی سے افعل
التفضیل کا صیغہ کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر پ۲۶
اِتَّقِیْنَ۔ تم سب عورتیں ڈرتی رہو۔ پرہیزگاری رہو۔
اِتِّقَاءٌ سے امر کا صیغہ جمع مونث حاضر پ۲۲
اُتْلُ۔ تو پڑھ۔ تلاوت کر۔ تِلَاوَۃٌ سے جس کے معنے
پڑھنے اور معنی میں تدبر کرنے کے ہیں امر کا صیغہ واحد مذکر
حاضر پ۶ پ۸ پ۹ پ۱۱ پ۱۵ پ۱۹ پ۲۱
اَتْلُوْا۔ میں پڑھتا ہوں۔ تِلَاوَۃٌ سے مضارع کا صیغہ
واحد متکلم پ۸ پ۲۰
اُتْلُوْھَا۔ تم اس کو پڑھو۔ تِلَاوَۃٌ سے امر کا صیغہ جمع
مذکر حاضر ھَا ضمیر واحد مونث غائب پ۴
اُتِمَّ۔ میں تمام کروں۔ پورا کروں۔ اِتْمَامٌ سے جس کے

معنی پورا کر دینے کے ہیں مضارع کا صیغہ واحد متکلم پ۲
اِئْتَمِرُوْا۔ تم سکھاؤ۔ مشورہ دو۔ حکم منواؤ۔ اِئْتِمَارٌ سے
جس کے معنی حکم قبول کرنے اور مشورہ کرنے کے ہیں۔
امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر پ۲۸
اَتْمِمْ۔ تو پورا کر دے۔ اِتْمَامٌ سے امر کا صیغہ واحد مذکر
حاضر پ۲۸
اَتْمَمْتُ۔ میں نے پورا کیا۔ اِتْمَامٌ سے ماضی کا صیغہ
واحد متکلم پ۶
اَتْمَمْتَ۔ تو نے پورا کر دیا۔ اِتْمَامٌ سے ماضی کا صیغہ
واحد مذکر حاضر پ۲۰
اَتْمَمْنٰهَا۔ ہم نے اس کو پورا کر دیا۔ اَتْمَمْنَا اِتْمَامٌ
سے ماضی کا صیغہ جمع متکلم ھَا ضمیر واحد مونث غائب پ۹
اَتِمُّوْا۔ تم پورا کرو۔ اِتْمَامٌ سے۔ امر کا صیغہ جمع
مذکر حاضر پ۲ پ۱۰
اَتَمَّهَا۔ اس کو پورا کیا۔ اَتَمَّ اِتْمَامٌ سے ماضی کا صیغہ
واحد مذکر غائب۔ ھَا ضمیر واحد مونث غائب پ۱۲
اَتَمَّهُنَّ۔ ان کو پورا کیا۔ اَتَمَّ صیغہ ماضی ھُنَّ ضمیر جمع
مونث غائب پ۱
اٰتِنَا۔ ہم کو عطا فرما۔ ہم کو دے۔ اٰتِ صیغہ امر نَا ضمیر

جمع متکلم (ملاحظہ ہو اٰت) پ ۹ پ ۱۱/۱۱ پ ۱۶/۸ پ ۱۳/۳ پ ۱۵/۱۳،۱۵،۲ پ ۲۶/۲

اُتُوْا۔ تم دو۔ اِیْتَآءٌ سے امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر۔

پ ۱/۲ و ۵، ۱۰، ۱۳ پ ۲/۸ پ ۳/۱، ۱۲ پ ۵/۸ پ ۸/۴ پ ۱۱/۹ پ ۱۲/۲ پ ۱۷/۵ و ۱۷

پ ۱۸/۱۲ پ ۲۰/۸ پ ۲۳/۹ پ ۲۵/۱۵ پ ۲۸/۲ پ ۲۹/۱۴

اٰتَوْا۔ انھوں نے دیا۔ اِیْتَآءٌ سے ماضی کا صیغہ جمع مذکر

غائب پ ۳/۶ پ ۱۰/۸ و ۲ پ ۱۷/۱۳ پ ۱۸/۴

اَتَوْا۔ وہ لائے۔ وہ آئے۔ وہ پہنچے۔ اِتْیَانٌ سے ماضی

کا صیغہ جمع مذکر غائب پ ۴/۱ پ ۹/۹ پ ۱۹/۲ و ۱۷

اِئْتُوْا تم آؤ۔ اِتْیَانٌ سے امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر پ ۱۶/۱۲

اَتُوْبُ۔ میں توبہ قبول کرتا ہوں (نَصَرَ) تَوْبَۃٌ سے

مضارع کا صیغہ واحد متکلم۔ توبہ کی نسبت فاعلی، جب

اللہ تعالیٰ کی طرف ہو تو توبہ قبول کرنے کے معنی ہوتے

ہیں چنانچہ اس جگہ یہی معنی مراد ہیں پ ۲/۴

اَتَوْکَ۔ وہ تیرے پاس آئے۔ اَتَوْا ماضی کا صیغہ جمع مذکر

غائب کَ ضمیر واحد مذکر حاضر پ ۱۰/۱۸

اَتَوَکَّؤُ۔ میں ٹیک لگاتا ہوں۔ تَوَکُّؤٌ سے جس کے معنی

ٹیک لگانے کے ہیں مضارع کا صیغہ واحد متکلم پ ۱۶/۱

اُتُوْنَا۔ تم ہمارے پاس لاؤ۔ اُتُوْا صیغہ امر۔ نَا ضمیر جمع

متکلم پ ۱۳/۱۲

اُتُوْنِیْ۔ تم میرے پاس لاؤ۔ اُتُوْا صیغہ امر نِ وقایہ

ی ضمیر واحد متکلم پ ۱۳/۴ پ ۱۶/۲ پ ۱۹/۱۷

اٰتَوْہُ۔ انھوں نے اس کو دیا۔ اٰتَوْا صیغہ ماضی ہٗ ضمیر واحد مذکر

غائب پ ۱۳/۲

اَتَوْہُ وہ سب اس کے پاس آئے۔ اَتَوْا صیغہ ماضی

ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب پ ۲۰/۲

اٰتَوْھَا۔ وہ اس کو مان لیتے۔ وہ اس کو لا ڈالتے۔ اٰتَوْا

صیغہ ماضی ھَا ضمیر واحد مونث غائب پ ۲۱/۱۸

اٰتُوْھُمْ تم ان کو دو اٰتُوْا صیغہ امر۔ ھُمْ ضمیر جمع مذکر

غائب پ ۴/۲ پ ۱۸/۱۰ پ ۲۸/۸

اٰتُوْھُنَّ تم ان عورتوں کو دو۔ اٰتُوْا۔ امر کا صیغہ جمع مذکر

حاضر ھُنَّ ضمیر جمع مونث غائب پ ۴/۱۲ پ ۵/۱ پ ۲۸/۱۷

اٰتِھِمْ۔ تو ان کو دے۔ اٰتِ اِیْتَآءٌ سے صیغہ امر۔ ھُمْ

ضمیر جمع مذکر غائب (ملاحظہ ہو اٰت) پ ۸/۱۱ پ ۲۲/۵

اَتٰی۔ اس نے دیا۔ اِیْتَآءٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر

غائب پ ۲/۹ پ ۱۰/۹

اٰتِیْ۔ آنے والا۔ اِتْیَانٌ سے اسم فاعل کا صیغہ واحد

مذکر۔ جب اس کا تعدیہ با کے ذریعہ ہو تو معنی لانیوالے

کے ہوں گے پ ۱۶/۹

اَتٰی۔ وہ آیا۔ وہ آپہنچا۔ اِتْیَانٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب ۱۳/۱۰،۷ ۱۶/۱۲ ۱۹/۹ ۲۷/۲ ۲۹/۱۹

اَتَیَا۔ وہ دونوں آئے۔ پہنچے۔ اِتْیَانٌ سے ماضی کا صیغہ تثنیہ مذکر غائب ۱۶/۱

اِئْتِیَا۔ تم دونوں آؤ۔ تم دونوں پہنچو۔ اِتْیَانٌ سے امر کا صیغہ تثنیہ مذکر حاضر ۱۹/۶ ۲۴/۱۶

اِئْتِیَاہُ۔ تم دونوں اس کے پاس پہنچو۔ اِئْتِیَا صیغہ امر ہُ ضمیر واحد مذکر غائب ۱۶/۱۱

اٰتَیْتَ۔ تو نے دیا۔ اِیْتَاءٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر حاضر ۱۱/۱۴ ۲۲/۲۔

اَتَیْتَ۔ تو لایا۔ اِتْیَانٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر حاضر جب اس کا تعدیہ با کے ذریعہ ہو تو لانے کے معنی آتے ہیں ۲

اٰتَیْتُکَ۔ میں نے تجھ کو دیا۔ اٰتَیْتُ اِیْتَاءٌ سے ماضی کا صیغہ واحد متکلم کَ ضمیر واحد مذکر حاضر ۹

اٰتَیْتُکُمْ۔ میں نے تم کو دیا۔ اٰتَیْتُ صیغہ ماضی کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر ۳/۱۷

اٰتَیْتُمْ۔ تم نے دیا۔ اِیْتَاءٌ سے ماضی کا صیغہ جمع مذکر حاضر ۲/۱۳ ۴/۱۴ ۵/۱ ۳/۱

اٰتَیْتُمُوْھُنَّ۔ تم نے ان عورتوں کو دیا۔ اٰتَیْتُمْ صیغہ ماضی ھُنَّ ضمیر جمع مونث غائب ۲/۱۳ ۴/۱۴ ۶/۵ ۲۸/۸

اٰتَیْتَنَا۔ تو نے ہم کو دیا۔ اٰتَیْتَ صیغہ ماضی نَا ضمیر جمع متکلم (ملاحظہ ہو اٰتَیْتَ) ۹/۱۱

اٰتَیْتَنِیْ۔ تو نے مجھ کو دیا۔ اٰتَیْتَ صیغہ ماضی ن وقایہ ی ضمیر متکلم (ملاحظہ ہو اٰتَیْتَ) ۱۳/۵

اٰتَیْتَھُنَّ۔ تو نے ان عورتوں کو دیا اٰتَیْتَ صیغہ ماضی ھُنَّ ضمیر جمع مونث غائب (ملاحظہ ہو اٰتَیْتَ) ۲۲/۳

اٰتٰکَ۔ اس نے تجھ کو دیا۔ اٰتٰی صیغہ ماضی کَ ضمیر واحد مذکر حاضر (ملاحظہ ہو اٰتٰی) ۲۰/۱۱

اٰتِیْکَ۔ میں تیرے پاس لائے دیتا ہوں۔ اٰتِیْ صیغہ اسم فاعل کَ ضمیر واحد مذکر حاضر (ملاحظہ ہو اٰتِیْ) ۱۹/۱۸

اَتٰکَ۔ وہ تیرے پاس آیا۔ اَتٰی صیغہ ماضی کَ ضمیر واحد مذکر حاضر (ملاحظہ ہو اَتٰی) ۷/۱ ۲۳/۱۱ ۲۶/۱۹ ۳۰/۱۳،۱۰،۵،۳

اٰتٰکُمْ۔ اس نے تم کو دیا۔ اٰتٰی صیغہ ماضی کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر (ملاحظہ ہو اٰتٰی) ۶/۱۱،۸ ۷/۲ ۱۳/۱۷ ۱۹/۱۰ ۱۹/۱۸ ۲۷/۱۹ ۲۸/۴

اٰتِیْکُمْ۔ میں تمہارے پاس لاتا ہوں۔ اٰتِیْ صیغہ اسم فاعل کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر (ملاحظہ ہو اٰتِیْ) ۱/۶ ۱۹/۱۹ ۲/۲ ۲۵/۱۴

**آتٰىكُمْ** وہ تمہارے پاس آیا۔ اَتٰى صیغہ ماضی كُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر (ملاحظہ ہو اَتٰى) پ ۷/۱۱و۱۲ پ ۱۱/۱۰

**اٰتِيْنَ**۔ تم دو۔ اِيْتَاءٌ سے امر کا صیغہ جمع مونث حاضر پ ۲۲/۱

**آتَيْنَ**۔ وہ آئیں۔ وہ کریں۔ اِتْيَانٌ سے ماضی کا صیغہ جمع مونث غائب پ ۵/۴

**اَتَيْنَا**۔ ہم آئے۔ ہم لے آئے اِتْيَانٌ سے ماضی کا صیغہ جمع متکلم۔ اس کا تعدیہ جب باء کے ذریعہ ہو تو معنے لے آنے اور پہنچا دینے کے ہوں گے پ ۱۷/۴ پ ۲۲/۱۹

**آتَيْنَا**۔ ہم نے دیا۔ ہم نے بخشا۔ اِيْتَاءٌ سے ماضی صیغہ جمع متکلم پ ۱/۶و۱۱ پ ۳/۱ پ ۵/۸ پ ۶/۴و۲ پ ۹/۹ پ ۱۳/۱۰ پ ۱۴/۱و۱۲ پ ۱۷/۴و۵و۹ پ ۱۸/۳ پ ۱۹/۲و۱۷ پ ۲۰/۸ پ ۲۱/۱۱و۱۵و۱۹ پ ۲۲/۸ پ ۲۳/۱۱و۲۰ پ ۲۵/۱۸ پ ۲۶/۲۰

**اٰتٰىنَا**۔ اس نے ہم کو دیا۔ اَتٰى صیغہ ماضی نَا ضمیر جمع متکلم (ملاحظہ ہو اَتٰى) پ ۷/۱۹

**آتَانَا**۔ وہ ہمارے پاس آپہنچا۔ اَتٰى صیغہ ماضی نَا ضمیر جمع متکلم (ملاحظہ ہو اَتٰى) پ ۲۹/۹

**آتَيْنٰكَ**۔ ہم نے تجھ کو دیا۔ اٰتَيْنَا صیغہ ماضی۔ كَ ضمیر واحد مذکر حاضر پ ۶/۱۲ پ ۱۴/۹

**اٰتَيْنٰكَ** ہم تیرے پاس لائے ہیں۔ اَتَيْنَا صیغہ ماضی كَ ضمیر واحد مذکر حاضر پ ۱۴/۴

**اٰتَيْنٰكُمْ**۔ ہم نے تم کو دیا۔ اٰتَيْنَا صیغہ ماضی كُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر پ ۱/۸و۱۱ پ ۹/۱۱

**اٰتَيْنٰهُ**۔ ہم نے اس کو دیا۔ اٰتَيْنَا صیغہ ماضی هُ ضمیر واحد مذکر غائب پ ۶/۱۱ پ ۹/۱۲ پ ۱۳/۱۳ پ ۱۴/۲۲ پ ۱۵/۲۱ پ ۱۶/۲و۳ پ ۱۷/۹ پ ۲۰/۱و۱۱و۱۵ پ ۲۱/۱۱و۱۵ پ ۲۳/۱۱ پ ۲۴/۲۰

**اٰتَيْنٰهُمْ**۔ ہم نے ان کو دیا۔ اٰتَيْنَا صیغہ ماضی هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب پ ۱/۱۲ پ ۲/۱و۱۰ پ ۵/۹ پ ۶/۸و۱۹ پ ۸/۱ پ ۱۳/۱۱ پ ۱۴/۹و۱۳ پ ۲۰/۹ پ ۲۱/۲و۱۰ پ ۲۲/۱۱و۱۷ پ ۲۵/۸و۱۸

**اَتَيْنٰهُمْ**۔ ہم نے ان کو پہنچا دیا۔ اَتَيْنَا صیغہ ماضی هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب (ملاحظہ ہو اَتَيْنَا) پ ۱۸/۴و۵

**لَنَاْتِيَنَّهُمْ** میں ان پر ضرور آؤں گا۔ اٰتِيَنْ اِتْيَانٌ سے مضارع با نون تاکید کا صیغہ واحد متکلم هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب پ ۸/۹

**اٰتَيْنٰهُمَا**۔ ہم نے ان دونوں کو دی اٰتَيْنَا اِيْتَاءٌ سے صیغہ ماضی هُمَا ضمیر تثنیہ مذکر غائب پ ۲۳/۸

**اٰتٰىنِيْ**۔ اس نے مجھ کو دیا۔ اٰتٰى صیغہ ماضی۔ ن وقایہ ی ضمیر واحد متکلم (ملاحظہ ہو اٰتٰى) پ ۱۲/۳و۹ پ ۱۳/۵ پ ۱۹/۱۵

**اٰتِيَةٌ** آنے والی۔ اِتْيَانٌ سے اسم فاعل کا صیغہ واحد مونث پ ۱۴/۶ پ ۱۶/۱۰ پ ۱۷/۸ پ ۲۳/۱۱

اٰتِیْهِ اس کے پاس آنے والا۔ اٰتِیْ مضاف ہٖ ضمیر واحد مذکر غائب مضاف الیہ۔ ۱۶/۹

اٰتٰهُ۔ اس کو دیا۔ اٰتٰی۔ صیغہ ماضی ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب (ملاحظہ ہو اٰتٰی) ۱۸/۱۰ ۲/۳ ۱۴/۲۹

اٰتٰهَا۔ اس کو دیا۔ اٰتٰی صیغہ ماضی ھَا ضمیر واحد مونث غائب (ملاحظہ ہو اٰتٰی) ۱۲/۲۹

اٰتٰهَا۔ اس کو پہنچا۔ اس کے پاس آیا۔ اَتٰی صیغہ ماضی ھَا ضمیر واحد مونث غائب (ملاحظہ ہو اَتٰی) ۸/۱۱ ۱۰/۱۲ ۲۰/۱۶

اٰتٰهُمْ۔ ان کو دیا۔ اٰتٰی۔ صیغہ ماضی ھُمْ ضمیر جمع مذکر غائب (ملاحظہ ہو اٰتٰی) ۲/۷ ۵/۶ ۱۰/۱۱ ۲۶/۱۸ ۲۷/۲ ۲۸/۳

اَتٰهُمْ۔ ان کو پہنچا۔ ان کے پاس آیا۔ اَتٰی صیغہ ماضی ھُمْ ضمیر جمع مذکر غائب (ملاحظہ ہو اَتٰی) ۶/۸ ۱۰/۱۰ ۹/۸ ۱۴/۱۲ ۱۷/۱۴ ۲۳/۱۱ ۲۸/۳

اٰتِیْهِمْ۔ ان پر آنے والا ہے۔ اٰتِیْ مضاف ھِمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ (ملاحظہ ہو اٰتِیْ) ۱۲/۴

اٰتٰهُمَا۔ ان دونوں کو دیا۔ اٰتٰی صیغہ ماضی ھُمَا ضمیر تثنیہ مذکر غائب (ملاحظہ ہو اٰتٰی) ۹/۱۲

## فصل الثاء المثلثة

اَثَابَكُمْ۔ اس نے تم کو عوض میں پہنچایا۔ اَثَابَ اِثَابَةٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر اِثَابَةٌ کے معنی عمل کی جزا دینے کے ہیں خواہ وہ انعام ہو یا سزا۔ یہاں دوسرے معنی مراد ہیں ۴/۷

اَثَابَهُمُ۔ ان کو بدلہ دیا۔ انعام دیا۔ اَثَابَ صیغہ ماضی ھُمْ ضمیر جمع مذکر غائب یہاں اثابۃ ثواب اور انعام دینے کے معنی میں مستعمل ہوا ہے ۷/۷ ۲۶/۱۱

اَثَاثًا۔ گھر کا ساز و سامان، مال و اسباب۔ اس کا واحد نہیں آتا ۸/۱۴ ۱۶/۸

اٰثَار۔ نشانیاں۔ علامتیں۔ اَثَرٌ کی جمع (ملاحظہ ہو اَثَرٌ) ۸/۱۵ اٰثَارِ ۲۲/۱۲۰

اَثَارُوا۔ انہوں نے جوتا۔ اِثَارَةٌ سے جس کے معنی جوتنے اور کھیتی کرنے کے ہیں ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب ۲۱/۳

اٰثَارِهِمْ۔ ان کے نشانات۔ ان کے نشانات قدم، ان کے پیچھے پیچھے۔ اٰثَارِ مضاف ھُمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ ۶/۱۱ ۱۵/۱۲ ۲۲/۱۸ ۲۳/۹ ۲۵/۸ ۲۶/۲۰

اٰثَارِهِمَا۔ ان دونوں کے نشانات قدم۔ اٰثَارِ مضاف ھُمَا ضمیر تثنیہ مذکر غائب مضاف الیہ ۱۵/۲۱

اِثَّاقَلْتُمْ۔ تم بوجھ سے جھکے۔ تَثَاقُلٌ سے جس کے معنی گراں بار اور بوجھل ہونے کے ہیں۔ ماضی کا صیغہ

جمع مذکر حاضر۔ اشیاء کو کبھی تو ہلکے اور بھاری ہونے کے
اعتبار سے ثقیل کہا جاتا ہے اور کبھی جن اجسام کا رخ اوپر
کی طرف ہوتا ہے ان کو خفیف (ہلکا) کہتے ہیں۔ جیسے
آگ اور دھواں جو نیچے کی طرف مائل ہوتے ہیں ان کو
ثقیل کہا جاتا ہے جیسے پانی اور پتھر۔ یہاں دوسرے معنی
ہی کے اعتبار سے بوجھ سے جھکے جانے کے معنی مراد
ہیں۔ پ۱۰ ۱۲

اَثَامًا۔ گناہ۔ مجازاً عذاب کو بھی کہتے ہیں۔ عکرمہ اور مجاہد
کا بیان ہے کہ اَثَام جہنم کی ایک وادی کا نام ہے۔[1]
ابن جریر، ابن المنذر اور ابن ابی حاتم نے حضرت عبداللہ
بن عمرو رضی اللہ عنہما سے بھی یہی نقل کیا ہے۔[2] پ۱۹

اُثْبُتُوْا۔ تم ثابت قدم رہو۔ (نصر) ثَبَاتٌ سے جس کے
معنی ثابت قدم رہنے کے ہیں امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر ہے پ۱۰

اَثْخَنْتُمُوْهُمْ۔ تم ان کو خوب قتل کر چکے۔ اَثْخَنْتُمْ
اِثْخَانٌ سے جس کے معنی دشمن کو خوب اچھی طرح
قتل کرنے کے ہیں ماضی کا صیغہ جمع مذکر حاضر۔ هُمْ ضمیر جمع
مذکر غائب پ۲۶

اٰثَرَ۔ اس نے پسند کیا۔ بہتر سمجھا۔ اِیْثَارٌ سے جس کے معنی
کسی چیز کو دوسری چیز پر ترجیح دینے اور پسند کرنے کے
ہیں ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب پ۳۰

اَثَرٌ۔ اس کے حقیقی معنی تو نشان اور علامت کے ہیں مجازاً
نشان قدم کے لئے بھی مستعمل ہوتا ہے پ۱۶ پ۲۶ ۱۲

اٰثَرَكَ۔ تجھ کو پسند کر لیا۔ اٰثَرَ ماضی کا صیغہ كَ ضمیر واحد
مذکر حاضر پ۱۳

اَثَرْنَ۔ انھوں نے اٹھایا۔ اثارا (ضرب نصر) اِثَارَةٌ سے
جس کے معنی برانگیختہ کرنے اور غبار اٹھانے کے ہیں ماضی
کا صیغہ جمع مونث غائب پ۳۰ ۲۵

اَثٰرَةٍ۔ وہ روایت یا تحریر جس کا اثر باقی رہ گیا ہو پ۲۶

اَثَرِیْ۔ میرے نشان قدم۔ میرے پیچھے۔ اَثَرِ مضاف
ی ضمیر واحد متکلم مضاف الیہ پ۱۶ ۱۲

اَثْقَالٌ۔ بوجھ۔ یہاں گناہ کے بوجھ مراد ہیں۔ ثِقْلٌ کی
جمع ہے جس کے معنی بوجھ اور گھر کے مال و اسباب کے ہیں پ۱۴ ۱۲

اَثْقَالَكُمْ۔ تمہارے بوجھ۔ اَثْقَالَ مضاف كُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر مضاف الیہ پ۱۴

اَثْقَالَهَا۔ اس کے بوجھ۔ یہاں دفینے اور خزانے مراد ہیں۔ اَثْقَالَ
مضاف هَا ضمیر واحد مونث غائب مضاف الیہ پ۳۰ ۲۲

اَثْقَالَهُمْ۔ ان کے بوجھ۔ مراد گناہ۔ اَثْقَالَ مضاف هُمْ ضمیر جمع مذکر

[1] تفسیر فتح القدیر ج ۴ ص ۸۵ طبع مصر ۱۳۵۰ھ۔ [2] ایضاً ص ۸۸۔

غائب۔ مضاف الیہ ہے

**اَثْقَلَتْ**۔ وہ بوجھل ہوئی یعنی حمل میں پورے دنوں سے ہوئی۔ اِثْقَالٌ سے جس کے معنی گرانبار اور بوجھل ہونے کے ہیں ماضی کا صیغہ واحد مونث غائب ہے

**اَثْلٍ**۔ جھاؤ کا درخت۔ اس کی جمع اَثْلَاثٌ۔ اَثَالٌ اُثُوْلٌ آتی ہے

**اٰثِمٌ**۔ گنہگار۔ اَثْمٌ جس کے معنی گناہ کرنے کے ہیں۔ اسم فاعل کا صیغہ واحد مذکر ہے اٰثِمًا ہے

**اِثْمٌ**۔ گناہ۔ جمع اٰثَامٌ ہے ہے ہے ہے ہے ہے ہے اِثْمًا ہے ہے ہے

**اَثْمَرَ**۔ وہ بارآور ہوا۔ وہ پھل لایا۔ اِثْمَارٌ سے جس کے معنی بارآور ہونے کے ہیں۔ ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب ہے

**اِثْمِكَ**۔ تیرا گناہ۔ اِثْمِ مضاف کَ ضمیر واحد مذکر حاضر مضاف الیہ ہے

**اِثْمُهٗ**۔ اس کا گناہ۔ اِثْمُ مضاف ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب مضاف الیہ ہے

**اِثْمُهُمَا**۔ ان دونوں کا گناہ۔ اِثْمُ مضاف۔ هُمَا ضمیر تثنیہ مذکر غائب مضاف الیہ ہے

**اِثْمِیْ**۔ میرا گناہ۔ اِثْمِ مضاف یْ ضمیر واحد متکلم مضاف الیہ ہے

**اٰثِمِیْنَ**۔ بہت سے گنہگار اٰثِمٌ کی جمع۔ اسم فاعل کا صیغہ۔ جمع مذکر ہے

**اِثْنَا عَشَرَ**۔ بارہ۔ مذکر کے لئے آتا ہے بحالت رفع اِثْنَا عَشَرَ ہوگا اور بحالت نصب وجر اِثْنَیْ عَشَرَ ہے

**اِثْنَانِ**۔ دو۔ تثنیہ مذکر کے لئے آتا ہے بحالت رفع اِثْنَانِ ہوگا اور بحالت نصب وجر اِثْنَیْنِ ہے

**اِثْنَتَا عَشْرَةَ**۔ بارہ۔ مونث کے لئے آتا ہے۔ بحالت رفع اِثْنَتَا عَشْرَةَ ہوگا اور بحالت نصب وجر اِثْنَتَیْ عَشْرَةَ ہے ہے

**اِثْنَتَیْ عَشْرَةَ**۔ بارہ۔ ہے

**اِثْنَتَیْنِ**۔ دو۔ تثنیہ مونث کے لئے آتا ہے ہے ہے ہے

**اِثْنَیْ عَشَرَ**۔ بارہ۔ مذکر کے لئے آتا ہے ہے

**اِثْنَیْنِ**۔ دو ہے ہے ہے ہے ہے ہے ہے ہے

**اَثِیْمٌ**۔ گنہگار۔ بروزن فَعِیْلٌ بمعنی فاعل ہے ہے ہے ہے ہے اَثِیْمًا ہے

## فصل الجیم المعجمه

**اُجَاجٌ**۔ کڑوا پانی۔ کھاری پانی ہے ہے اُجَاجًا ہے

**اَجَآءَهَا**۔ اس کو لے کر آیا۔ اَجَآءَ اِجَآءَةٌ سے -

جس کے معنی لانے اور لانے پر مجبور کرنے کے ہیں ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب ھَا ضمیر واحد مونث غائب ۱۱/۲۳

اُجِبْتُمْ ۔ تمہیں جواب دیا گیا ۔ اِجَابَۃٌ سے جس کے معنی جواب دینے کے ہیں ۔ ماضی مجہول کا صیغہ جمع مذکر حاضر ۷/۵

اَجَبْتُمْ ۔ تم نے جواب دیا ۔ اِجَابَۃٌ سے ۔ ماضی کا صیغہ جمع مذکر حاضر ۲۰/۲۸

اِجْتَبَیْتَھَا ۔ تو نے اس کو چھانٹ لیا ۔ اِجْتَبَیْتَ اِجْتِبَاءٌ سے جس کے معنی پسند کرنے اور انتخاب کر لینے کے ہیں ۔ ماضی کا صیغہ واحد مذکر حاضر اور ھَا ضمیر واحد مونث غائب ۔ ۹/۱۴

اِجْتَبٰکُمْ ۔ اس نے تم کو پسند کیا ۔ اِجْتَبٰی اِجْتِبَاءٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر ۱۷/۱۳

اِجْتَبَیْنَا ۔ ہم نے پسند کیا ۔ اِجْتِبَاءٌ سے ماضی کا صیغہ جمع متکلم ۷/۶

اِجْتَبَیْنٰھُمْ ۔ ہم نے ان کو پسند کیا ۔ ھُمْ ضمیر جمع متکلم ۷/۱۶

اِجْتَبٰہُ ۔ اس کو پسند کیا ۔ اِجْتَبٰی اِجْتِبَاءٌ سے ۔ ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب ۂ ضمیر واحد مذکر غائب ۱۳/۱۴ ۱۲/۱۶ ۱۷/۲۹

اُجْتُثَّتْ ۔ اس کو اکھاڑ گیا ۔ اِجْتِثَاثٌ سے جس کے معنی جڑ سے اکھاڑنے کے ہیں ۔ ماضی مجہول کا صیغہ واحد مونث غائب ۔ ۱۳/۱۴

اِجْتَرَحُوْا ۔ انہوں نے گناہ کمایا ۔ اِجْتِرَاحٌ سے جس کے معنی گناہ کمانے کے ہیں ۔ ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب ۲۵/۱۸

اِجْتَمَعَتْ ۔ وہ جمع ہوئی ۔ اِجْتِمَاعٌ سے جس کے معنی مجتمع ہونے کے ہیں ماضی کا صیغہ واحد مونث غائب ۱۵/۱۰

اِجْتَمَعُوْا ۔ وہ سب جمع ہوئے ۔ اِجْتِمَاعٌ سے ۔ ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب ۱۲/۱۷

اِجْتَنِبُوْا ۔ تم پرہیز کرو ۔ تم بچو ۔ اِجْتِنَابٌ سے جس کے معنی پرہیز کرنے کے ہیں ۔ امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر ۱۱/۱۳ ۱۲/۲۶

اِجْتَنَبُوْا ۔ وہ بچے ۔ انھوں نے پرہیز کیا ۔ اِجْتِنَابٌ سے ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب ۱۹/۲۳

اِجْتَنِبُوْہُ ۔ تم اس سے بچتے رہو ۔ اِجْتَنِبُوْا صیغہ امر ۂ ضمیر واحد مذکر غائب ۲/۷

اَجِدُ ۔ میں پاتا ہوں یا پاؤں گا ۔ (ضَرَبَ ۔ حَسَبَ) ۔ وُجُوْدٌ سے جس کے معنی پانے کے ہیں ۔ مضارع کا صیغہ واحد متکلم ۸/۲ ۹/۱۸ ۵/۱۳ ۱۰/۱۶ ۱۴/۲۹

اَجْدَاثٌ ۔ قبریں ۔ جَدَثٌ کی جمع جس کے معنی

قبر کے ہیں ۲۳/۳ ۲۶/۸ ۲۹/۸

**أَجْدَرُ**۔ زیادہ لائق۔ زیادہ سزاوار۔ جَدَارَۃٌ سے جس کے معنی کسی کام کے لائق اور اہل ہونے کے ہیں۔ افعل التفضیل کا صیغہ۔ ۱۱/۱

**أَجِدَنَّ**۔ میں ضرور پاؤں گا۔ وُجُوْدٌ سے مضارع بانون تاکید کا صیغہ واحد متکلم ۱۵/۱۷

**أَجْرٌ**۔ مزدوری۔ ثواب۔ مہر۔ بدلہ۔ اُجُوْرٌ جمع۔ ۳/۵و۸و۹ ۶/۶ ۹/۱۱و۱۶ ۱۰/۹ ۱۱/۴ ۱۳/۲و۱۰ ۱۳/۱و۳و۵ ۱۴/۱۲ ۱۵/۱۹ ۱۹/۳ ۲۰/۶و۹ ۲۱/۲ ۲۲/۱۳و۱۸ ۲۳/۱۴ ۲۴/۵و۱۵ ۲۶/۱۲ ۲۷/۱۶ ۲۸/۱۶ ۲۹/۱ ۳۰/۹و۲۰۔ **أَجْرًا**۔ ۵/۲و۶و۷و۱۰و۱۳و۱۸ ۶/۴ ۷/۱۶ ۹/۴ ۱۲/۵ ۱۵/۱و۱۳ ۱۶/۱ ۱۹/۷ ۲۱/۲۰ ۲۲/۲و۳و۱۹ ۲۵/۴ ۲۶/۹و۱۰و۱۳ ۲۷/۴ ۲۸/۱۷ ۲۹/۲و۳و۱۲

**أَجْرَامِیْ**۔ میرا جرم کرنا۔ اِجْرَامٌ بروزن اِفْعَالٌ بمعنی جرم کرنا مصدر ہے۔ اِجْرَامٌ۔ مضاف ی ضمیر واحد متکلم مضاف الیہ ۱۲/۳

**أَجْرَمْنَا**۔ ہم نے جرم کیا۔ ہم نے گناہ کیا۔ اِجْرَامٌ سے ماضی کا صیغہ جمع متکلم ۴/۲

**أَجْرَمُوْا**۔ انہوں نے جرم کیا۔ اِجْرَامٌ سے ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب ۸/۲ ۱۸/۸ ۳۰/۸

**أَجْرُهٗ**۔ اس کا ثواب۔ اس کا بدلہ۔ أَجْرٌ مضاف ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب مضاف الیہ ۱/۱۳ ۵/۱۱ ۲۰/۱۵ ۲۵/۵

**أَجِرْهُ**۔ اس کو پناہ دے۔ اَجِرْ اِجَارَۃٌ سے بمعنی پناہ دینے کے، امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب ۱۰/۶

**أَجْرَهَا**۔ اس عورت کا ثواب۔ أَجْرٌ مضاف ھَا ضمیر واحد مؤنث غائب مضاف الیہ ۲۲/۲

**أَجْرُهُمْ**۔ ان کا ثواب۔ ان کا بدلہ۔ أَجْرٌ مضاف هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ ۱/۸ ۳/۴و۹ ۴/۱۱ ۱۴/۱۹ ۲۰/۹ ۲۳/۱۶ ۲۷/۱ ۲۷/۱۸و۱۹

**أَجْرِیَ**۔ میرا بدلہ۔ میرا ثواب۔ میری مزدوری۔ أَجْرٌ مضاف ی ضمیر واحد متکلم مضاف الیہ ۱۱/۱۲ ۱۲/۲و۵ ۱۹/۱۰و۱۱و۱۲ ۱۹/۲و۱۲ ۲۲/۱۲

**أَجْسَامُهُمْ**۔ ان کے ڈیل ڈول۔ جِسْمٌ کی جمع أَجْسَامٌ مضاف هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ ۲۸/۱۳

**أَجْعَلُ**۔ میں بنا دوں (فتح) جَعْلٌ سے جس کے معنی بنانے اور رکھنے کے ہیں۔ مضارع کا صیغہ واحد متکلم (ملاحظہ ہو جَعَلَ) ۱۶/۲

**اِجْعَلْ**۔ تو کر دے۔ تو بنا دے۔ تو رکھ۔ جَعْلٌ سے امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر (ملاحظہ ہو جَعَلَ) ۱/۱۵ ۳/۲و۱۲ ۵/۷

۶/۹ ۱۳/۱۸ ۱۵/۹ ۱۶/۴و۱۱و۱۳ ۱۹/۹ ۲۰/۷

**اِجْعَلْنَا**۔ ہم کو بنا۔ اِجْعَلْ صیغہ امر۔ نَا ضمیر جمع متکلم ۱۵/۱۴

**اَجْعَلَنَّكَ**۔ یقیناً تجھ کو کروں گا۔ اَجْعَلَنَّ جَعْلٌ سے مضارع با نون تاکید کا صیغہ واحد متکلم۔ كَ ضمیر واحد مذکر حاضر ۱۹/۹

**اِجْعَلْنِیْ** مجھ کو بنا دے۔ مجھ کو کر دے۔ مجھ کو مقرر کر دے۔ اِجْعَلْ صیغہ امر ن وقایہ ی ضمیر واحد متکلم ۱۳/۱۸و۱ ۱۹/۹

**اِجْعَلُوْا**۔ تم بناؤ۔ تم ٹھیراؤ۔ جَعْلٌ سے امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر ۱۱/۱۲ ۱۳/۱۲

**اِجْعَلْهُ**۔ اس کو کر دے۔ اس کو بنا دے۔ اِجْعَلْ صیغہ امر۔ هُ ضمیر واحد مذکر غائب ۱۶/۲

**اَجْلِ**۔ واسطے۔ غرض۔ سبب۔ مصدر۔ اَجَلَ کا ۶/۹

**اَجَلٌ**۔ مدت مقررہ۔ اسی وجہ سے موت کو بھی اَجَل کہتے ہیں۔ اٰجَالٌ جمع ہے ۲/۲ ۵/۸ ۷/۹ ۸/۱۳و۷ ۹/۱۱

۱۱/۱۰و۱۶ ۱۳/۹ ۱۳/۱۲و۷و۱۳و۱۹و۱ ۱۴/۱۴ ۱۶/۱۲ ۱۷/۱۱و۸ ۲۰/۱۳و۷

۲۱/۱۲و۴و۲ ۲۲/۱۴و۱۳ ۲۳/۱۵ ۲۴/۲ ۲۵/۳ ۲۶/۱ ۲۸/۱۴ ۲۹/۹

**اَجَلاً** ۷/۲ ۱۵/۱۱ ۲۲/۱۲

**اَجْلِبْ** سے آ۔ چڑھا لا۔ اِجْلَابٌ سے جس کے معنی اکٹھا کرنے۔ شور مچانے اور کھینچ لانے کے ہیں۔ امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر ۱۵/۱

**اَجَّلْتَ**۔ تو نے مدت مقرر کی۔ تَاْجِیْلٌ سے جس کے معنی مدت ٹھیرانے اور دیر کرنے کے ہیں۔ ماضی کا صیغہ واحد مذکر حاضر ۹/۲

**اُجِّلَتْ**۔ دیر کی گئی۔ تَاْجِیْلٌ سے ماضی مجہول کا صیغہ واحد مونث غائب ۲۹/۲۱

**اِجْلِدُوْا**۔ تم کوڑے مارو۔ درے لگاؤ (ضَرَبَ) جَلْدٌ سے جس کے معنی کوڑے مارنے کے ہیں۔ امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر ۱۸/۷

**اَجَلَنَا**۔ ہماری مدت مقررہ۔ اَجَلَ مضاف۔ نَا ضمیر جمع متکلم مضاف الیہ ۸/۴

**اَجَلَهٗ**۔ اس کی مدت مقررہ۔ اَجَلَ مضاف ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب مضاف الیہ ۱۴/۱۲ ۲۰/۷

**اَجَلَهَا**۔ اس کی مدت مقررہ۔ اس کی موت اَجَلَ مضاف هَا ضمیر واحد مونث غائب مضاف الیہ ۱۴/۱ ۱۸/۲ ۲۸/۱۴

**اَجَلُهُمْ**۔ ان کی مدت مقررہ۔ ان کی موت۔ اَجَلُ مضاف هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ ۹/۱۱ ۱۱/۱۰و۷ ۱۴/۱۴

**اَجَلَهُنَّ**۔ ان عورتوں کی مدت مقررہ۔ اَجَل مضاف
هُنَّ ضمیر جمع مؤنث غائب مضاف الیہ پ۲ ع۱۴ و ۱۴ پ۲۸ ع۱۷

**اَجَلَیْنِ**۔ دو مقررہ مدتیں۔ اَجَل کا تثنیہ پ۲۰

**اَجْمِعُوْا**۔ تم سب جمع کرو۔ اِجْمَاعٌ سے جس کے معنی ہیں
ایک رائے ہونے کے لئے لوگوں کا اکٹھا ہونا یا اکٹھا کرنا
امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر پ۱۱ ع۱۲ پ۱۶ ع۱۲

**اَجْمَعُوْا**۔ وہ سب جمع ہو گئے یا انھوں نے جمع کر لیا
اِجْمَاعٌ سے ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب پ۱۲ ع۱۲ پ۱۳ ع۵

**اَجْمَعُوْنَ**۔ وہ سب کے سب۔ تاکید کے لئے آتا ہے
رفع کی حالت میں اَجْمَعُوْنَ اور نصب و جر کی حالت
میں اَجْمَعِیْنَ ہوگا پ۱ ع۴ پ۱۴ ع۳ پ۲۳

**اَجْمَعِیْنَ**۔ وہ سب کے سب۔ پ۲ ع۳ پ۲ ع۱۴ پ۸ ع۹ و ۹
پ۹ ع۳ پ۱۰ ع۳ پ۱۲ ع۳ پ۱۴ ع۳، ۴، ۵، ۶ پ۱۷ ع۶ پ۱۹ ع۷، ۸، ۹، ۱۳، ۱۹ پ۲۱ ع۱۵
پ۲۳ ع۸ و ۱۲ پ۲۵ ع۱۱ و ۱۵

**اُجْنُبْنِیْ**۔ تو مجھ کو دور رکھ۔ تو مجھ کو بچا (نصر) اُجْنُبْ
جَنْبٌ سے جس کے معنی دور رکھنے اور بچانے کے ہیں۔
امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر ن وقایہ ی ضمیر واحد متکلم پ۱۳ ع۱۸

**اِجْنَحْ**۔ تو جھک جا۔ تو مائل ہو (نصر، ضرب، فتح)
جُنُوْحٌ سے جس کے معنی جھکنے اور مائل ہونے کے
ہیں۔ امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر پ۱۰

**اَجْنِحَۃٍ**۔ پر۔ بازو۔ جَنَاحٌ کی جمع۔ پ۲۲ ع۱۳

**اَجِنَّۃٌ**۔ بچے جو پیٹ میں ہوں۔ جَنِیْنٌ کی جمع۔
جنین پیٹ کے بچے کو کہتے ہیں۔ پ۲۷

**اُجُوْرَکُمْ**۔ تمہارا حق۔ تمہارا بدلہ۔ اُجُوْر مضاف کُمْ
ضمیر جمع مذکر حاضر مضاف الیہ۔ اُجُوْر اَجْر کی جمع ہے
پ۴ ع۸ پ۲۶

**اُجُوْرَهُمْ**۔ ان کا حق، ان کا بدلہ۔ اُجُوْر مضاف هُمْ
ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ پ۴ ع۱۴ پ۶ ع۲ و ۳ پ۲۲ ع۱۶

**اُجُوْرَهُنَّ**۔ ان کا حق ان کا مہر۔ اُجُوْر مضاف هُنَّ
ضمیر جمع مؤنث غائب مضاف الیہ پ۵ پ۶ ع۱ پ۲۲ پ۲۸ ع۱، ۸، ۱۸

**اِجْهَرُوْا**۔ تم زور سے کہو (فتح) جَهْرٌ سے جس کے
معنی کھلم کھلا کسی چیز کے کہنے یا کرنے کے ہیں۔ امر کا
صیغہ جمع مذکر حاضر۔ پ۲۹

**اُجِیْبُ**۔ میں قبول کرتا ہوں۔ اِجَابَۃٌ سے جس کے
معنی قبول کرنے کے ہیں مضارع کا صیغہ واحد متکلم ہے

**اُجِیْبَتْ**۔ وہ قبول کر لی گئی۔ اِجَابَۃٌ سے۔ ماضی
مجہول کا صیغہ واحد مؤنث غائب پ۱۱ ع۱۲

**اَجِیْبُوْا**۔ تم قبول کرو۔ تم مان لو۔ اِجَابَۃٌ سے امر کا

صیغہ جمع مذکر حاضر ۲۶/۳

# فصل الحاء المهمله

**اَحَادِیْث**۔ کہانیاں۔ باتیں۔ حَدِیْثٌ کی جمع۔ ہر وہ کلام جو انسان تک پہنچ سکے خواہ بذریعہ سماعت، خواہ بذریعہ وحی، عالم خواب میں ہو یا بحالتِ بیداری اس کو حدیث کہتے ہیں ۱۲/۱۲ ۱۳/۵ ۲/۱۸ ۲۲/۸

**اَحَاطَ**۔ اس نے گھیر لیا۔ قابو میں کر لیا۔ اِحَاطَۃٌ سے جس کے معنی کسی شے پر اس طرح چھا جانے کے ہیں کہ اس سے فرار ممکن نہ ہو۔ ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب ۱۵/۱۹ ۲۶/۱۱ ۲۸/۱۸ ۲۹/۱۲

**اَحَاطَتْ**۔ اس نے گھیر لیا۔ اس پر چھا گئی۔ اِحَاطَۃٌ سے، ماضی کا صیغہ واحد مؤنث غائب ۱/۹

**اُحِبُّ**۔ میں پسند کرتا ہوں۔ دوست رکھتا ہوں۔ اِحْبَابٌ سے جس کے معنی دوست رکھنے کے ہیں۔ مضارع کا صیغہ واحد متکلم ۷/۱۵

**اَحَبُّ**۔ زیادہ پیارا۔ حُبٌّ سے جس کے معنی دوست رکھنے کے ہیں۔ افعل التفضیل کا صیغہ ۱۰/۹ ۱۳/۱۲

**اَحِبَّاءُ**۔ پیارے۔ حَبِیْبٌ کی جمع ۶/۷

**اَحْبَارٌ**۔ علماء۔ حِبْرٌ کی جمع ۶/۱۱ ۱۰/۱۱

**اَحْبَارَهُمْ**۔ ان کے علماء۔ اَحْبَارَ مضاف هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ ۱۰/۱۱

**اَحْبَبْتَ**۔ تو نے پسند کیا۔ اِحْبَابٌ ماضی کا صیغہ واحد مذکر حاضر ۲۰/۹

**اَحْبَبْتُ**۔ میں نے دوست رکھا۔ اِحْبَابٌ سے ماضی کا صیغہ واحد متکلم ۲۳/۱۲

**اَحْبَطَ**۔ اس نے اکارت کر دیا۔ اِحْبَاطٌ سے جس کے معنی اکارت کر دینے کے ہیں۔ ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب۔ حبط عمل کی تین شکلیں ہیں (۱) ایمان نہ ہونے کے باعث دنیا کے تمام اچھے اعمال مثلاً حسنِ معاشرت، پاکیزہ اخلاق وغیرہ آخرت میں بالکل بے نتیجہ ہیں (۲) انسان میں ایمان موجود لیکن جو اعمالِ خیر سرانجام دیے وہ لوجہ اللہ نہیں اس لئے اکارت ہوئے (۳) اعمال صالحہ تو موجود ہیں لیکن اس کے مقابل اس کثرت سے گناہ کئے کہ اعمالِ صالحہ بے اثر ہو کر رہ گئے اور گناہوں کا پلہ بھاری ہو گیا۔ ۲۱/۱۸ ۲۶/۵

**اِحْتَرَقَتْ**۔ وہ جل گئی۔ اِحْتِرَاقٌ سے جس کے معنی جلنے کے ہیں۔ ماضی کا صیغہ واحد مؤنث غائب۔ ۳/۳

**اِحْتَمَلَ**۔ اس نے اٹھایا۔ اِحْتِمَالٌ سے جس کے معنی

برداشت کرنے اور اٹھانے کے ہیں۔ ماضی کا صیغہ
واحد مذکر غائب۔ پ۵/۱۲ پ۱۳/۸

**اِحْتَمَلُوْا**۔ انھوں نے اٹھایا۔ اِحْتِمَالٌ سے ماضی کا
صیغہ جمع مذکر غائب پ۲۲/۴

**اِحْتَنِكَنَّ**۔ میں ضرور ڈھاٹی دے لونگا۔ قابو میں کر لونگا
لگام دیدونگا۔ اِحْتِنَاكٌ سے، جس کے معنی ڈھاٹی
دینے اور قابو میں کرنے کے ہیں۔ صیغہ واحد متکلم مضارع
بانون تاکید پ۱۵/۷

**اَحَدٌ**۔ ایک۔ اکیلا۔ پہلا۔ اَحَدٌ کا استعمال کبھی نفی
میں ہوتا ہے کبھی اثبات میں۔ نفی کی شکل میں استغراق
جنس کے لئے آتا ہے یعنی پوری جنس کی نفی مقصود
ہوتی ہے خواہ قلیل ہو یا کثیر مجتمع طور پر ہو یا متفرق
طور پر جیسے وَلَا تُصَلِّ عَلٰی اَحَدٍ مِّنْهُمْ (ان منافقوں
میں سے کسی پر بھی نماز نہ پڑھ) اور اس معنی میں اَحَدٌ
کا استعمال صرف نفی کی حالت میں درست ہے اثبات
میں درست نہیں کیونکہ دو متضاد چیزوں کی نفی تو صحیح
ہو سکتی ہے لیکن اثبات نہیں ہو سکتا۔ اثبات کی
حالت میں اس کا استعمال تین طرح پر ہوتا ہے۔ (۱)
دہائیوں پر ایک کے اضافہ کے لئے جیسے ۱۱ و ۲۱ و ۳۱
۴۱ وغیرہ مثلاً احد عشر۔ احد عشرون وغیرہ وغیرہ (۲)
مضاف یا مضاف الیہ ہو کر جیسے احد کما (۳) معنی
وصفی کے لئے یعنی اکیلے کے معنی میں اور اس صورت
میں اس کا استعمال صرف اللہ ہی کے لئے درست ہے
جیسے قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ احد کی جمع اٰحَادٌ ہے۔

پ۱/۱۳و۱۹ پ۳/۸و۱۹ پ۴/۷ پ۵/۱۳ پ۶/۱و۹ پ۷/۱۳ پ۸/۱۷ پ۱۰/۶و۱۷ پ۱۱/۵
پ۱۲/۷و۱۱ پ۱۳/۵ پ۱۶/۹ پ۱۸/۹ پ۲۰/۱و۵ پ۲۲/۱و۳و۱۵ پ۲۳/۱۲ پ۲۶/۶و۱۲
پ۳۰/۱۴و۱۵و۱۷۔ **اَحَدًا**۔ پ۶/۸ پ۷/۵ پ۱۰/۷ پ۱۵/۱۵و۱۹و۱۷و۱۹
پ۱۷/۳و۵ پ۱۹/۱۰ پ۲۲/۲ پ۲۸/۵ پ۲۹/۱۱و۱۲

**اُحْدِثُ**۔ میں نکالوں، میں شروع کروں۔ اِحْدَاثٌ
سے جس کے معنی پیدا کرنے اور کسی چیز کو نئے سرے سے
شروع کرنے کے ہیں۔ مضارع کا صیغہ واحد متکلم پ۱۵/۲۱

**اَحَدَ عَشَرَ**۔ گیارہ۔ مذکر کے لئے آتا ہے۔ پ۱۲/۱۱

**اَحَدُكُمْ**۔ تم میں سے کوئی۔ تم میں سے ایک۔ اَحَدَ
مضاف کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر مضاف الیہ۔ پ۲/۶ پ۳/۴
پ۶/۱۲ پ۱۵/۱۵ پ۲۶/۱۲ پ۲۸/۱۲

**اَحَدُكُمَا**۔ تم دونوں میں سے ایک۔ اَحَدُ مضاف
کُمَا ضمیر تثنیہ مذکر حاضر مضاف الیہ پ۱۲/۱۵

**اَحَدَنَا**۔ ہم میں سے ایک۔ اَحَدَ مضاف نَا

ضمیر جمع متکلم مضاف الیہ۔ ۱۳/۳

**اَحَدُهُمْ** ان میں سے کوئی۔ ان میں سے ایک۔ اَحَدٌ مضاف۔ هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ ۱/۱۱

۲/۱۴ ۳/۱۱ ۴/۱۲ ۱۸/۶و۷ ۲۵/۸

**اَحَدُهُمَا** ان دونوں میں سے ایک۔ اَحَدٌ مضاف هُمَا ضمیر تثنیہ مذکر غائب مضاف الیہ ۲/۹ ۱۲/۱۵

۱۲/۱۶ ۱۵/۳و۱۷

**اِحْدٰی**۔ ایک عورت۔ اَحَدٌ کا مونث ۱/۱۲ ۹/۱۵

۳/۹ ۲۲/۱۷ ۲۹/۱۶

**اِحْدٰهُمَا**۔ ان دو عورتوں میں سے ایک۔ اِحْدٰی مضاف هُمَا ضمیر تثنیہ مونث غائب مضاف الیہ

۳/۱۷ ۲۰/۹ ۲۶/۱۲

**اِحْدٰهُنَّ** ان عورتوں میں سے ایک۔ اِحْدٰی مضاف هُنَّ ضمیر جمع مونث غائب مضاف الیہ ۴/۱۲

**اِحْذَرُوْا**۔ تم ڈرو۔ تم بچو (جمع) حَذَرٌ سے جس کے معنی کسی خوف کی بات سے ڈرنے اور بچنے کے ہیں امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر ۔ ۷/۲

**اِحْذَرُوْهُ**۔ تم اس سے ڈرو۔ اس میں هٗ ضمیر واحد مذکر غائب ہے۔ ۲/۱۱

**اِحْذَرُوْهُمْ** تم ان سے بچو۔ اس میں هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب ہے۔ ۲۸/۱۶

**اِحْذَرْهُمْ** تو ان سے بچ۔ اِحْذَرْ حَذَرٌ سے، امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب ۶/۱۱ ۲۸/۱۲

**اَحْرَصَ** بڑا لالچی۔ حِرْصٌ سے جس کے معنی طمع اور لالچ ہیں۔ افعل التفضیل کا صیغہ۔ کبھی کبھی ارادہ کی زیادتی کو بھی حرص کہتے ہیں۔ ۱/۱۱

**اَحْزَابٌ**۔ گروہ۔ ٹولیاں جماعتیں حِزْبٌ کی جمع ہے جس کے معنی جماعت اور گروہ کے ہیں ۳/۲ ۱۱

۱۶/۵ ۲۱/۱۸و۱۹ ۲۳/۱۰ ۲۳/۶و۹ ۲۵/۱۲

**اَحَسَّ**۔ اس نے محسوس کیا۔ اِحْسَاسٌ سے جس کے معنی محسوس کرنے کے ہیں ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب ۳/۱۴

**اِحْسَانٌ**۔ نیکی کرنا۔ بروزن اِفْعَالٌ مصدر ہے۔ احسان دو معنی کے لئے آتا ہے ایک غیر کے ساتھ بھلائی کرنے کے لئے دوسرے کسی اچھی بات کے معلوم کرنے اور نیک کام کے انجام دینے کے لئے ۳/۶و۱۳ ۱/۲ ۱۴/۱۹ ۲۴/۱۳

**اِحْسَانًا**۔ ۱/۱۰ ۵/۲و۹ ۹/۶ ۵/۳ ۲۶/۲

**اَحْسَنُ**۔ بہت اچھا۔ افعل التفضیل کا صیغہ ۱/۱۹

۵/۵و۸و۱۵ ۶/۱۱ ۸/۶ ۱۱/۴ ۱۲/۱و۱۳ ۱۴/۱۹و۲۲ ۱۵/۳و۹و۱۳

پ١٦/٨ پ١٨/١و٦و١١ پ١٩/١ پ٢٠/١٣ پ٢١/١ پ٢٣/٨و١٧ پ٢٤/١و٣و١٩ پ٢٦/٢
پ٢٩/١ پ٣٠/٢٠

**اَحْسَنَ** ۔اس نے احسان کیا۔اس نے اچھا کیا۔اس نے اچھا بنایا۔ اِحْسَانٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب پ١٣/١٣ پ١٣/٥ پ١٥/١٦ پ٢٠/١١ پ٢١/١٤ پ٢٤/١٢ پ٢٨/١٥و١٨۔

**اَحْسِنْ** ۔تو احسان کر۔ تو نیکوئی کر۔ اِحْسَانٌ سے امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر پ٢٠/١١

**اَحْسَنْتُمْ** ۔تم نے نکوئی کی۔تم نے بھلائی کی۔ اِحْسَانٌ سے، ماضی کا صیغہ جمع مذکر حاضر پ١٥/١

**اَحْسَنُوْا** انھوں نے بھلائی کی۔انھوں نے احسان کیا۔ اِحْسَانٌ سے ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب پ٤/٩ پ٧/٢ پ١١/٨ پ١٣/١٠ پ٢٣/١٦ پ٢٤/٦

**اَحْسِنُوْا** ۔تم نیکی کرو۔ اِحْسَانٌ سے امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر پ٢/٨

**اَحْسَنَہٗ** ۔اس کا بہتر۔ اَحْسَنَ مضاف ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب مضاف الیہ (ملاحظہ ہو اَحْسَنَ) پ٢٣/١٦

**اَحْسَنِهَا** ۔اس کا بہتر۔ اَحْسَنِ مضاف هَا ضمیر واحد مؤنث غائب مضاف الیہ پ٩/٦

**اَحَسُّوْا** ۔انھوں نے پایا۔ دریافت کیا۔ محسوس کیا اِحْسَاسٌ سے، ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب پ١٧/٢

**اُحْشُرُوْا** ۔تم اکٹھا کرو۔تم جمع کرلو (نَصَرَ، ضَرَبَ) حَشْرٌ سے، جس کے معنی جماعت کے اکٹھا کرنے کے ہیں امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر۔ پ٢٣/٥

**اُحْصِرْتُمْ** ۔تم روکے گئے۔ اِحْصَارٌ سے ماضی مجہول کا صیغہ جمع مذکر حاضر اِحْصَارٌ کے معنی روکنے کے ہیں خواہ رکاوٹ کسی ظاہری سبب کی بنا پر ہو جیسے دشمن کا آڑے آکر روکنا یا کسی باطنی سبب سے جیسے مرض کی وجہ سے رکنے پر مجبور ہونا۔ پ٢/٨

**اُحْصِرُوْا** ۔وہ بند کئے گئے۔ روکے گئے۔ اِحْصَارٌ سے ماضی مجہول کا صیغہ جمع مذکر غائب پ٣/٥

**اُحْصُرُوْهُمْ** (نَصَرَ و ضَرَبَ) ان کو قید رکھو، روکے رکھو۔ اُحْصُرُوْا۔ حَصْرٌ سے جس کے معنی قید کرنے اور تنگ کرنے کے ہیں امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب۔ پ١٠/١

**اُحْصِنَّ** ۔وہ نکاح میں لائی گئیں۔ اِحْصَانٌ سے ماضی مجہول کا صیغہ جمع مذکر غائب۔ اِحْصَانٌ لغت میں مختلف معانی کے لئے آتا ہے۔ حریت۔ عفت۔ تزوج۔ اسلام قید میں رکھنا۔ قرآنِ عظیم میں اُحْصِنَّ جس موقع پر ہے

وہاں منکوحہ بنانے کے معنی میں ہے اور قید سے بھی یہاں قید نکاح ہی مراد ہے۔ پ

اَحْصَنَتْ۔ اس عورت نے محافظت کی۔ اِحْصَانٌ سے، ماضی کا صیغہ واحد مونث غائب۔ یہاں احصان سے مراد عصمت وعفت کی حفاظت ہے۔ پ

اَحْصُوا۔ تم گنو، تم شمار کرو۔ اِحْصَاءٌ سے جس کے معنی شمار کرنے کے ہیں امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر۔ پ

اَحْصٰی۔ خوب گننے والا۔ افعل التفضیل کا صیغہ۔ آیت شریفہ اَحْصٰی لِمَا لَبِثُوْا اَمَدًا میں بعض مفسرین نے اَحْصٰی کو ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب باب افعال سے بتایا ہے اور معنی محفوظ کرنے اور شمار کرنے کے لئے ہیں اور بعض باب افعال ہی کا افعل التفضیل بحذف زوائد بتاتے ہیں اور اَمَدًا کو تمیز قرار دیتے ہیں۔ غرض یہاں اَحْصٰی ماضی اور اسم تفضیل دونوں کا محتمل ہے اِحْصَاءٌ کا اشتقاق حَصَاۃ سے ہے جس کے معنی کنکری کے ہیں چونکہ عرب شمار کے لئے کنکریوں کا استعمال کرتے تھے اس لئے شمار کرنے اور محفوظ کرنے کے لئے اِحْصَاءٌ بولا جانے لگا۔ پ

اَحْصٰی۔ اس نے گن لیا۔ اِحْصَاءٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب۔ پ

اَحْصَیْنٰهُ۔ ہم نے اس کو گن رکھا۔ ہم نے اس کو شمار کر لیا۔ اَحْصَیْنَا اِحْصَاءٌ سے ماضی کا صیغہ جمع متکلم ہ ضمیر واحد مذکر غائب۔ پ پ

اَحْصٰهُ۔ اس کو گن رکھا۔ اَحْصٰی صیغہ ماضی ہ ضمیر واحد مذکر غائب پ

اَحْصٰهَا۔ گن لیا اس کو۔ اس میں ھا ضمیر واحد مونث غائب ہے۔ پ

اَحْصٰهُمْ۔ ان کو گن رکھا۔ اس میں ھم ضمیر جمع مذکر غائب ہے۔ پ

اُحْضِرَتْ۔ وہ حاضر کی گئی۔ اِحْضَارٌ سے جس کے معنی حاضر کرنے کے ہیں ماضی مجہول کا صیغہ واحد مونث غائب پ

اَحْضَرَتْ۔ اس نے حاضر کیا۔ اِحْضَارٌ سے۔ ماضی کا صیغہ واحد مونث غائب۔ پ

اَحَطْتُ۔ میں نے احاطہ کیا۔ اِحَاطَةٌ سے ماضی کا صیغہ واحد متکلم احاطہ خبر کے معنی خبر معلوم کرنے کے ہیں حضرت سلیمان علیہ السلام کے قصہ میں ہُدہُد کہتا ہے اَحَطْتُّ بِمَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ خبر دار میں نے ایسی بات معلوم کی جو آپ کو

معلوم نہیں) ۱۹/۱۷ پ

**اَحَطْنَا** - ہم نے گھیر لیا، ہم نے معلوم کر لیا۔ اِحَاطَۃٌ سے ماضی کا صیغہ جمع متکلم ۱/۲ پ

**اِحْفَظُوْا** - تم حفاظت کیا کرو (متممہ) حِفْظٌ سے جس کے معنی حفاظت کرنے کے ہیں امر کا صیغہ، جمع مذکر حاضر۔ پ

**اَحَقُّ** - بڑا حق دار۔ اسم تفضیل اور فاعل دونوں کے معنی میں آتا ہے ۱۹۱۲ ۱۵۹۳ ۱۲۹۸ ۹۱۲ ۲ ۱۱

**اَحْقَابًا** - بے شمار قرن، بے انتہا زمانے۔ حُقُبٌ کی جمع۔ حُقُبٌ بضم قاف زمانہ کو کہتے ہیں اور حُقْبٌ بسکون قاف زمانہ کی ایک مقررہ مدت کا نام ہے مگر اس مدت کی تعین میں اہل لغت کا اختلاف ہے بعض اسّی برس کی مدت کو بعض ستر برس کے زمانے کو بعض تین سو برس بعض چالیس سال بعض تیس ہزار سال بتاتے ہیں۔ مفسرین سلف میں سے امام قتادہؒ نے صاف تصریح کر دی ہے کہ احقاب سے غیر منقطع زمانہ مراد ہے باقی حقب کی مدت کا تعین بجز اللہ تعالیٰ کے کسی کو معلوم نہیں۔ امام حسن بصریؒ سے بھی اسی کے قریب منقول ہے۔ [1] ۳۰ پ

**اَحْقَافٌ** - ریت کے لمبے لمبے اور بلند لیکن ذرا مڑے ہوئے ٹیلے۔ حِقْفٌ کی جمع ہے۔ حِقْفٌ ریت کے اس ٹیلہ کو کہتے ہیں جو مستطیل ہو اور مرتفع لیکن قدرے منحنی ہو۔ قوم عاد کا مرکزی مقام ارضِ احقاف ہے، یہ حضر موت کے شمال میں اس طرح واقع ہے کہ اس کے شرق میں عمان اور شمال میں "ربع خالی" ہے جسے صحرائے اعظم "الدہنا" بھی کہا جاتا ہے گو "ربع خالی" آبادی کے لائق نہیں تاہم اس کے اطراف میں کہیں کہیں آبادی کے قابل کچھ زمین ہے خصوصاً اس حصہ میں جو حضر موت سے نجران تک پھیلا ہوا ہے اگرچہ اس وقت وہ بھی آباد نہیں اور بجز ریت کے ٹیلوں کے اور کچھ نظر نہیں آتا تاہم قدیم زمانے میں اسی حضر موت اور نجران کے درمیانی حصہ میں "عادِ ارم" کا مشہور قبیلہ آباد تھا۔ جس کو خدا نے اس کی نافرمانی کی پاداش میں آندھی کا عذاب بھیج کر نیست و نابود کر دیا تھا۔ شیخ عبد الوہاب نجار نے قصص الانبیاء میں تصریح کی ہے کہ مجھ سے سید عبد اللہ بن احمد بن عمر بن یحییٰ علوی نے جو حضر موت کے باشندے ہیں بیان کیا۔

[1] تفسیر ابن کثیر ج ۱۰ ص ۱۲۶ طبع مصر ۱۳۰۱ھ

کہ وہ ایک جماعت کے ساتھ ان ہلاک شدہ قوموں کے قدیم مساکن کے کھوج میں حضر موت کے شمالی میدان میں قیام پذیر رہے۔ بڑی تلاش و کوشش کے بعد ٹیلوں کی کھدائی میں سنگِ مرمر کے کچھ برتن دستیاب ہوئے جن پر خطِ مسماری میں کچھ کندہ تھا لیکن افسوس ہے کہ سرمایہ کی کمی کے باعث ان کو اس مہم سے دستبردار ہونا پڑا۔ پ۲۶/۳

**اُحْكُمْ**۔ تو حکم کر، تو فیصلہ کر (نصر) حُکْمٌ سے جس کے معنی فیصلہ کرنے کے ہیں۔ امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر۔ پ۶/۱۰،۱۱ پ۱۴/۶ پ۲۳/۱۱

**اَحْكُمُ**۔ میں حکم کروں گا۔ فیصلہ کرونگا۔ حُکْمٌ سے مضارع کا صیغہ واحد متکلم۔ پ۳/۱۴

**اَحْكَمُ**۔ بہتر حکم کرنے والا۔ سب حاکموں سے بڑھکر حاکم۔ حُکْمٌ سے۔ افعل التفضیل کا صیغہ۔ پ۱۲/۴ پ۳۰/۲۱

**اُحْكِمَتْ** مضبوط کی گئی، ثابت کی گئی۔ (جس میں نہ لفظ کے اعتبار سے شبہ پیدا ہو سکتا ہے نہ معنی کے اعتبار سے) اِحْكَامٌ سے جس کے معنی محکم اور مضبوط کرنے کے ہیں ماضی مجہول کا صیغہ واحد مونث غائب پ۱۱/۱۷

**اُحِلَّ**۔ وہ حلال کر دیا گیا۔ اِحْلَالٌ سے جس کے معنی مباح کرنے کے ہیں ماضی مجہول کا صیغہ واحد مذکر غائب ہے۔ پ۲/۷ پ۵/۱ پ۶/۵ پ۷/۲

**اُحِلُّ** میں حلال کرتا ہوں۔ اِحْلَالٌ سے مضارع کا صیغہ واحد متکلم پ۳/۱۲

**اَحَلَّ**۔ اس نے حلال کیا۔ اِحْلَالٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب۔ پ۳/۶ پ۵/۲ پ۲۹/۱۹

**اَحْلَامٌ** خواب۔ عقلیں۔ اَحْلَامٌ حُلْمٌ کی بھی جمع ہے حُلْمٌ کے معنی خواب کے ہیں اور حِلْمٌ کی بھی جس کے معنی بردباری کے ہیں اور چونکہ بردباری عقل کی وجہ سے ہوتی ہے اس لئے حِلْمٌ کے معنی عقل کے بھی لے لیتے ہیں گویا مسبب بول کر سبب مراد لیتے ہیں۔ سورہ طور آیت اَمْ تَاْمُرُهُمْ اَحْلَامُهُمْ میں احلام سے مراد عقول ہیں پ۱۲/۶ پ۱/۲۷

**اَحْلَامُهُمْ**۔ ان کی عقلیں۔ اَحْلَامٌ مضاف هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ پ۲۷/۳

**اُحِلَّتْ** وہ حلال کی گئی۔ مباح کی گئی اِحْلَالٌ سے ماضی مجہول کا صیغہ واحد مونث غائب پ۶/۵،۳ پ۱۷/۱۱

**اُحْلُلْ** تو کھول دے (نصر) حَلٌّ سے جس کے معنی گرہ کشائی کے ہیں امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر پ۱۶/۱۱

**اَحْلَلْنَا** ۔ ہم نے حلال کردیا۔ اِحْلَالٌ سے ماضی کا صیغہ جمع متکلم ۲۲/۳

**اَحَلَّنَا** ۔ اس نے ہم کو لا اتارا۔ اَحَلَّ اِحْلَالٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب۔ نا ضمیر جمع متکلم۔ اِحْلال کے معنی اتارنے کے بھی آتے ہیں اس کا مجرد نصر اور ضرب دونوں سے آتا ہے مادہ اشتقاق حُلُوْلٌ ہے۔ ۲۲/۱۴

**اَحَلُّوْا** ۔ انھوں نے لا اتارا۔ اِحْلَالٌ سے جس کے معنی اتارنے کے ہیں ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب ۱۳/۱۷

**اَحْمَالٍ** ۔ (بہت سے) حمل۔ حَمْلٌ کی جمع۔ حمل پیٹ کے بچہ کو کہتے ہیں۔ ۲۸/۱۴

**اَحْمَدُ** ۔ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کا نام نامی۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے حضور کے مبعوث ہونے کی بشارت اسی نام سے دی ہے۔ اَحْمَدُ افعل التفضیل کا صیغہ ہے۔ مبالغہ فاعل بھی ہو سکتا ہے یعنی دوسروں سے بہت زیادہ اللہ عزوجل کی حمد بیان کرنے والے۔ اور مبالغہ مفعول بھی یعنی اپنے اوصافِ حمیدہ کے باعث دوسروں سے زیادہ آپ کی مدح کی گئی ۲۸/۹

**اُحْمُلْ** ۔ تو چڑھا لے۔ سوار کرلے (ضَرَبَ) حَمْلٌ سے امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر حَمْلٌ کے اصلی معنی اٹھانے اور برداشت کرنے کے ہیں اور اسی مناسبت سے سوار کرنے اور چڑھانے کے معنی میں بھی مستعمل ہوتا ہے۔ ۱۲/۴

**اَحْمِلُ** ۔ میں اٹھا رہا ہوں۔ حَمْلٌ سے۔ مضارع کا صیغہ واحد متکلم۔ ۱۲/۱۵

**اَحْمِلُكُمْ** ۔ میں تم کو سوار کردوں۔ اس میں کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر ہے۔ ۱۰/۱۹

**اَحْوٰى** ۔ کالا سیاہ مائل بسبزی۔ سرخ مائل بسیاہی۔ حُوَّۃٌ سے ماخوذ ہے حُوَّۃٌ اس سیاہی کو کہتے ہیں جو مائل بسبزی ہو یا اس سرخی کو جو مائل بسیاہی ہو۔ ۳۰/۱۲

**اَحْيَا** ۔ اس نے زندہ کیا۔ جلایا۔ اِحْيَاءٌ سے جس کے معنی جلانے کے ہیں ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب۔ حَيَاةٌ مصدر ہے۔ حَيَاةٌ کا استعمال مختلف معانی میں ہوتا ہے۔ (۱) قوت نامیہ جو نبات و حیوان میں موجود ہوتی ہے (۲) قوتِ احساس جس کی بنا پر حیوان کو حیوان کہا جاتا ہے چنانچہ آیہ شریفہ اِنَّ الَّذِیْٓ اَحْیَاھَا لَمُحْیِ الْمَوْتٰی (یقیناً جس نے اس زمین کو زندہ کیا وہی مردوں کو زندہ کردیگا) میں زمین کی زندگی سے اس کی شادابی اور روئیدگی یعنی قوتِ نامیہ مراد ہے اور مردوں کے جلانے سے قوتِ احساس کا عطا کرنا مقصود ہے۔ (۳) عقل کی قوتِ کارکردگی۔ چنانچہ

آیتِ شریفہ اَوَمَنْ کَانَ مَیْتًا فَاَحْیَیْنٰہُ (کیا وہ شخص
کہ جو پہلے مردہ تھا پھر ہم نے اس کو زندہ بنا دیا) یہاں
زندگی سے مراد عقل کی قوتِ کار کا عنایت کرنا ہے۔
(۴) بقاءِ فہم کے ساتھ ساتھ لذت اندوزی چنانچہ آیت
وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِیْنَ قُتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ اَمْوَاتًا بَلْ
اَحْیَاءٌ (ان لوگوں کو جو اللہ کی راہ میں قتل کئے گئے
مردہ مت خیال کر بلکہ وہ لوگ زندہ ہیں) یہاں زندگی سے
مراد یہ ہے کہ ان میں فہم باقی ہے اور وہ اللہ کی نعمتوں
سے لذت اندوز ہو رہے ہیں جس کا ذکر شہداء کے متعلق خود
قرآنِ عظیم میں اور بکثرت احادیث میں وارد ہے (۵)
آخرت کی دائمی زندگی جیسے یٰلَیْتَنِیْ قَدَّمْتُ لِحَیَاتِیْ
(اے کاش میں اپنی اخروی زندگی کے لئے کچھ نیک
عمل آگے بھیج دیتا) یہاں حیات سے حیاتِ اخروی
دائمی مراد ہے (۶) حیات جب اللہ جل شانہ کی صفت
واقع ہو تو حَیّ سے مراد وہ ذاتِ قدوس ہے جس کے
متعلق کبھی موت کا تصور کیا ہی نہیں جا سکتا۔ (۷)
ہلاکت سے نجات دینا چنانچہ آیت وَمَنْ اَحْیَاهَا
فَکَاَنَّمَا اَحْیَا النَّاسَ جَمِیْعًا (اور جو شخص کسی کو بچا لیوے
تو گویا اس نے تمام آدمیوں کو بچا لیا) میں حیات سے ہلاکت سے
بچانا مقصود ہے۔ پ۲/۳، پ۷/۲۷، پ۹/۶، پ۱۴/۱۱، پ۲/۱، پ۱۷/۲۵

**اَحْیَاکُمْ**۔ اس نے تم کو جلایا۔ اس میں کُمْ ضمیر جمع مذکر
حاضر ہے۔ پ۳/۱، پ۱۲/۱۷

**اَحْیَاهَا**۔ اس کو جلایا۔ اس میں هَا ضمیر واحد مؤنث
غائب ہے۔ پ۹/۶، پ۱۹/۳۳

**اَحْیَاهُمْ**۔ ان کو جلایا۔ اس میں هُمْ ضمیر جمع مذکر
غائب ہے۔ پ۱۲/۲

**اَحْیَاءٌ**۔ زندہ لوگ۔ حَیّ کی جمع پ۲/۳، پ۹/۶، پ۸/۱۲، پ۵/۱۷، پ۱۴/۱۲، پ۲۱/۲۹

**اُحِیْطَ**۔ اسے گھیر لیا گیا۔ اِحَاطَۃٌ سے ماضی مجہول کا
صیغہ واحد مذکر غائب پ۸/۱۱، پ۱۷/۱۵

**اُحْیِیْ**۔ میں جلاتا ہوں۔ زندہ کرتا ہوں۔ اِحْیَاءٌ سے۔
مضارع کا صیغہ واحد متکلم پ۳، پ۲/۱۲

**اَحْیٰی**۔ اس نے جلایا۔ اس نے زندہ کیا۔ اِحْیَاءٌ سے
ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب پ۷/۲۷

**اَحْیَیْتَنَا**۔ تو نے ہم کو جلایا۔ اَحْیَیْتَ۔ اِحْیَاءٌ سے
ماضی کا صیغہ واحد مذکر حاضر نا ضمیر جمع متکلم پ۲۴

**اَحْیَیْنَا**۔ ہم نے جلایا۔ اِحْیَاءٌ سے ماضی کا صیغہ
جمع متکلم پ۱۲/۲۲، پ۵/۲۶

**اَحْیَیْنٰہُ**۔ ہم نے اس کو زندہ کر دیا ہُ ضمیر واحد مذکر

غائب. ث ۲

**اَحْیَیْنٰھَا**۔ ہم نے اس کو زندہ کر دیا۔ ھَا ضمیر واحد مونث غائب ب ۲۲/۲

# فصل الخاء المعجمہ

**اَخ**۔ بھائی۔ اصل میں ہر وہ شخص جو پیدائش میں ماں باپ یا صرف باپ یا صرف ماں کی طرف سے یا رضاعت میں دوسرے کا شریک ہو۔ اخ کہلاتا ہے لیکن مجازاً ہر اس شخص کو بھی اخ کہدیتے ہیں جو قبیلہ یا مذہب یا صنعت و حرفت یا دوستی و محبت وغیرہ میں کسی دوسرے کا شریک ہو۔ لفظ اَخ جبکہ یاء متکلم کے سوا کسی اور اسم کی طرف مضاف ہو تو بحالتِ رفع و کے ساتھ اور بحالتِ نصب الف کے ساتھ اور بحالتِ جری کے ساتھ لکھا جاتا ہے۔ ب ۱۲و۱۵/ک ب ۳و۲/۱۳

**اَخَا عَادٍ**۔ عاد کے بھائی یعنی حضرت ہود علیہ السلام یہ قوم عاد کی طرف نبی بنا کر بھیجے گئے تھے (ملاحظہ ہو ھُوْد) ب ۲/۲۶

**اَخَافُ**۔ میں ڈرتا ہوں (سمع) خَوْفٌ سے جس کے معنی ڈرنے کے ہیں مضارع کا صیغہ واحد متکلم۔ اللہ تعالیٰ سے خوف کا یہ مطلب نہیں کہ جیسے انسان شیر کے دیکھنے سے ڈر جاتا ہے اسی قسم کا رعب اللہ تعالیٰ کے تصور سے اس کے قلب پر طاری رہے بلکہ اللہ تعالیٰ سے ڈرنے کا یہ مطلب ہے کہ انسان گناہوں سے بچتا رہے اور نیکی کی طرف متوجہ رہے اسی بنا پر کہا گیا ہے لَا یُعَدُّ خَائِفًا مَنْ لَمْ یَکُنْ لِلذُّنُوْبِ تَارِکًا۔ جو گناہوں کو نہیں چھوڑتا اسے اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والا نہیں کہا جا سکتا۔ ب ۶

ب ۸و۱۵/ش ث ۱۵ ث ۲/۱۰ ب ۷و۱۶/۱۱ ب ۳و۱۳و۲۳/۱۲ ب ۴/۱۶ ب ۶و۱۱/۱۹ ب ۷/۲۰

ب ۱۹/۲۳ ب ۶و۹/۲۴ ب ۲/۲۶ ث ۵/۲۹

**اُخَالِفَکُمْ**۔ میں تمہاری مخالفت کروں۔ اُخَالِفُ مُخَالَفَۃٌ سے مضارع کا صیغہ واحد متکلم۔ کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر۔ ب ۱۲

**اَخَانَا**۔ ہمارا بھائی۔ اَخَا مضاف نَا ضمیر جمع متکلم مضاف الیہ ب ۱۳

**اَخَاہُ**۔ اس کا بھائی۔ اَخَا مضاف ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب مضاف الیہ ب ۲/۱۳ ب ۲/۹ ب ۶/۱۲ ث ۳/۱۸ ب ۲و۴و۶و۹/۱۹

**اَخَاھُمْ**۔ ان کے بھائی۔ اَخَا مضاف ھُمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ ب ۱۴و۱۸و۲۶/۸ ب ۵و۶و۸/۱۲ ث ۱۶/۲۰

**اَخْبَارَکُمْ**۔ تمہارے احوال۔ تمہاری خبریں۔ اَخْبَار مضاف

كُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر مضاف الیہ اَخْبَارٌ خَبَرٌ کی جمع ہے پ۲/۱ ، ۲۶/۸

أَخْبَارَهَا اس کی خبریں۔ اَخْبَار مضاف هَا ضمیر واحد مؤنث غائب مضاف الیہ ۳۰/۲۲

أَخْبَتُوا۔ وہ جھکے۔ انھوں نے عاجزی کی اِخْبَاتٌ سے جس کے معنی تواضع اور خضوع و خشوع کے ہیں ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب۔ ۱۲/۲

أُخْتٌ۔ بہن۔ اَخٌ کی تانیث ہے۔ اَخَوَاتٌ جمع ۴/۱۲ و ۱۵ ، ۱۶/۴

اِخْتَارَ۔ اس نے چن لیا۔ اِخْتِيَارٌ سے جس کے معنی انتخاب کرنے کے ہیں۔ ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب ۹

اِخْتَرْتُكَ میں نے تجھکو پسند کیا۔ اِخْتَرْتُ اِخْتِيَارٌ سے۔ ماضی کا صیغہ واحد متکلم كَ ضمیر واحد مذکر حاضر ۱۶/۱

اِخْتَرْنَاهُمْ ہم نے ان کو پسند کرلیا۔ اِخْتَرْنَا۔ اِخْتِيَارٌ سے۔ ماضی کا صیغہ جمع متکلم هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب ۲۵/۱۵

اِخْتَصَمُوا انھوں نے جھگڑا کیا۔ اِخْتِصَامٌ سے جس کے معنی جھگڑا کرنے کے ہیں ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب ۱۷/۹

أُخْتُكَ تیری بہن۔ اُخْتُ مضاف كَ ضمیر واحد مذکر حاضر مضاف الیہ۔ ۱۶/۱۱

اِخْتِلَافٌ کے معنی ہیں معاملہ یا گفتگو میں دو طریق کار اختیار کرنا جو دوسرے کا نہ ہو۔ اور چونکہ اس رویہ سے عموماً جھگڑا پیدا ہو جاتا ہے اس لئے اختلافِ نزاع کے معنی میں بھی مستعمل ہونے لگا۔ اختلافِ لیل ونہار کے معنی ہیں دن رات کا آگے پیچھے آنا۔ ۲/۴ ، ۱۱/۹ ، ۱۸/۹ ، ۱۸/۵ ، ۲۴/۹ ، ۲۵/۱۷ اِخْتِلَافًا ۵/۸

اِخْتِلَاقٌ افترا۔ بہتان طرازی۔ بروزن اِفْتِعَالٌ مصدر ہے۔ ۲۳/۱۰

اِخْتَلَطَ وہ مل گیا۔ اِخْتِلَاطٌ سے جس کے معنی ملنے کے ہیں۔ ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب ۷/۵ ، ۱۱/۸ ، ۱۵/۱۸

اِخْتَلَفَ اس نے اختلاف کیا۔ اِخْتِلَافٌ سے۔ ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب ۲/۴ ، ۳/۱۰ ، ۶/۵ ، ۲۵/۱۲

أُخْتُلِفَ۔ اختلاف کیا گیا۔ اِخْتِلَافٌ سے، ماضی مجہول کا صیغہ واحد مذکر غائب ۱۲/۱ ، ۲۴/۲۰

اِخْتَلَفْتُمْ تم نے اختلاف کیا۔ اِخْتِلَافٌ سے، ماضی کا صیغہ جمع مذکر حاضر۔ ۱/۴ ، ۲۵/۲

اِخْتَلَفُوا۔ انھوں نے اختلاف کیا۔ اِخْتِلَافٌ سے ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب ۲/۵ و ۱۰ ، ۳/۱ ، ۶/۲ ، ۶/۲ ، ۱۱/۵ و ۱۵ ، ۱۴/۱۲ و ۲۲ ، ۲۵/۱۸

اُخْتِہٖ۔ اس کی بہن۔ اُخْتِ مضاف ہٖ ضمیر واحد مذکر غائب مضاف الیہ۔ ۴۴ ۱۹

اُخْتُهَا۔ اس کی بہن۔ اُخْتَ مضاف هَا ضمیر واحد مؤنث غائب مضاف الیہ۔ ۲۰ ۱۱ ۲۵

اُخْتَیْنِ۔ دو بہنیں۔ اُخْتٌ کا تثنیہ ۶ ۸

اَخْدَانٍ۔ چھپے یار۔ چھپے آشنا۔ خِدْنٌ کی جمع ہے خِدْنٌ کا استعمال مذکر و مؤنث دونوں میں ہوتا ہے ۶ ۵

اُخْدُوْدِ۔ کھائی خندق۔ اَخَادِیْدِ جمع (ملاحظہ ہو اَصْحٰبُ الْاُخْدُوْدِ) ۳۰

اٰخِذٌ۔ پکڑنے والا۔ اَخْذٌ سے اسم فاعل کا صیغہ واحد مذکر۔ ۱۲

اَخْذ۔ پکڑ، پکڑنا۔ یہ مصدر ہے اس کے معنی کبھی لینے کے آتے ہیں اور کبھی پکڑنے کے یہاں دوسرے معنی مراد ہیں ۱۲ اَخْذًا ۲۹ اَخْذَةً ۲۹

اَخَذَ۔ اس نے پکڑا۔ اس نے لیا۔ (نَصَرَ) اَخْذٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب ۲ ۳ ۵ ۹ ۱۱ ۱۸ ۲۲ ۲۳ ۲۶ ۲۵ ۲۴ ۲۶

اُخِذَ۔ وہ لیا گیا۔ اَخْذٌ سے معنی لینے کے۔ ماضی مجہول کا صیغہ واحد مذکر غائب ۹

اَخَذَتْ۔ اس نے آپکڑا۔ اَخْذٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مؤنث غائب ۱۱ ۱۲

اَخَذْتُ۔ میں نے پکڑا۔ اَخْذٌ سے ماضی کا صیغہ واحد متکلم ۲۲ ۱۵

اَخَذْتُمْ۔ اس نے تم کو پکڑا۔ تم کو آلیا۔ اَخَذَتْ صیغہ ماضی کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر ۹

اَخَذْتُمْ۔ تم نے لیا۔ اَخْذٌ سے۔ ماضی کا صیغہ جمع مذکر حاضر ۴ ۵

اَخَذَتْهُ۔ اس کو پکڑ لیا (آمادہ کر دیا) اَخَذَتْ صیغہ ماضی ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب ۲ ۲۷ ۲۶

اَخَذْتُهَا۔ میں نے اس کو پکڑا۔ اَخَذْتُ صیغہ ماضی هَا ضمیر واحد مؤنث غائب ۱۷

اَخَذْتُهُمْ۔ میں نے ان کو پکڑا۔ اَخَذْتُ صیغہ ماضی هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب ۱۳ ۱۴ ۲۴

اَخَذَتْهُمْ۔ ان کو آپکڑا۔ اَخَذَتْ صیغہ ماضی هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب ۷ ۸ ۹ ۱۱ ۱۲ ۱۹ ۲۳ ۲۴ ۲۴

اَخَذْنَ۔ ان عورتوں نے لے لیا۔ اَخْذٌ سے ماضی کا صیغہ جمع مؤنث غائب۔ ۴

اَخَذْنَا۔ ہم نے لیا۔ ہم نے پکڑا۔ اَخْذٌ سے ماضی کا صیغہ

جمع متکلم۔

**اَخَذْنٰہُ**۔ ہم نے اس کو پکڑا۔ اس میں ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب ہے۔

**اَخَذْنٰھُمْ**۔ ہم نے ان کو پکڑا۔ اس میں ھُمْ ضمیر جمع مذکر غائب ہے۔

**اُخِذُوْا**۔ وہ پکڑے گئے۔ اَخْذٌ سے ماضی مجہول کا صیغہ جمع مذکر غائب۔

**اَخَذَہٗ**۔ اس کو پکڑا۔ اَخَذَ صیغہ ماضی۔ ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب

**اَخْذَہٗ**۔ اس کی پکڑ۔ اَخْذَ مصدر مضاف۔ ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب مضاف الیہ۔

**اَخَذَھُمْ**۔ ان کو پکڑا۔ اَخَذَ صیغہ ماضی ھُمْ ضمیر جمع مذکر غائب

**اَخْذِھِمْ**۔ ان کا لینا۔ اَخْذِ مصدر مضاف ھُمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ

**اٰخِذِیْنَ**۔ لینے والے۔ اَخْذٌ سے۔ اسم فاعل کا صیغہ جمع مذکر۔ آخِذٌ کی جمع

**اٰخِذِیْہِ**۔ اس کے لینے والے۔ اس میں ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب ہے۔ اٰخِذِیْ اصل میں اٰخِذِیْنَ تھا۔ اضافت کے سبب سے ن گر گیا۔ اٰخِذِیْ مضاف ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب مضاف الیہ۔

**اُخَرُ**۔ دوسرا۔ الاٰخَرُ سے معدول ہے اور اس بارے میں یہ اپنی آپ نظیر ہے ورنہ عام قاعدہ کے مطابق جو صیغہ بھی اَفْعَلُ سے آتا ہے یا تو اس کے بعد مِنْ لفظاً یا تقدیراً مذکور ہوتا ہے اور اس صورت میں اس کی نہ جمع آتی ہے نہ تثنیہ نہ تانیث۔ یا مِنْ مذکور نہیں ہوتا تو پھر اس پر الف لام داخل ہو کر اس کی جمع بھی آتی ہے اور تثنیہ بھی۔ البتہ یہ اس قاعدہ سے مستثنیٰ ہے اور اس کی جمع بغیر الف لام کے آتی ہے جیسے اُخَرُوْنَ۔

**اٰخِرُ**۔ پچھلا۔ جہاں یہ لفظ اللہ تعالیٰ کی صفت ہو وہاں تمام مخلوقات کے فنا ہونے کے بعد باقی رہنے والی ذات مراد ہے۔

**اُخَرُ**۔ اور۔ دوسرے۔ اُخْرٰی کی جمع

**اَخَّرَ**۔ اس نے پیچھے چھوڑا۔ تاخیر سے جس کے معنی پیچھے چھوڑنے اور دیر کرنے کے ہیں۔ ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب۔

**إِخْرَاجٌ** ۔ نکالنا۔ بروزن اِفْعَالٌ مصدر ہے۔ اس کا استعمال زیادہ تر ذوات واعیان کے متعلق ہوتا ہے یا تکوین (رونما کرنا بنانا) کے معنی میں جو اللہ تعالیٰ کا فعل ہے۔
پ ۔ پ ۔ إِخْرَاجًا پ

**إِخْرَاجِكُمْ** ۔ تمہارا نکالنا۔ إِخْرَاجٌ مضاف کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر مضاف الیہ۔ پ۲۸ ۔

**إِخْرَاجُهُمْ** ۔ ان کا نکالنا۔ إِخْرَاجٌ مضاف هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ پ۱ ۔

**أُخْرَانِ** ۔ دو دوسرے۔ أُخَرُ کا تثنیہ پ۷

**أَخَّرَتْ** ۔ اس نے پیچھے چھوڑا۔ تَاْخِيْرٌ سے جس کے معنی پیچھے چھوڑنے اور ڈھیل دینے کے ہیں ماضی کا صیغہ واحد مؤنث غائب پ۳۰

**أَخَّرْتَنِيْ** ۔ تو نے مجھ کو ڈھیل دی۔ أَخَّرْتَ تَاْخِيْرٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر حاضر ن وقایہ ی ضمیر واحد متکلم۔ پ۱۵ پ۲۸

**أَخَّرْتَنَا** ۔ تو نے ہم کو ڈھیل دی أَخَّرْتَ صیغہ ماضی نَا ضمیر جمع متکلم۔ پ۵

**أَخْرَجَ** ۔ اس نے نکالا إِخْرَاجٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب پ۱ پ۸ پ۱۲ پ۱۴ پ۱۶ پ۱۸ پ۲۶ پ۲۸ پ۳۰

**أَخْرِجْ** ۔ تو نکال إِخْرَاجٌ سے۔ امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر۔ پ۱۳

**أُخْرُجْ** ۔ تو نکل (نَصَرَ) خُرُوْجٌ سے جس کے معنی نکلنے کے ہیں امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر۔ پ۸ پ۱۴ پ۱۴ پ۲۰ پ۲۳

**أُخْرَجُ** ۔ میں نکالا جاؤں گا۔ إِخْرَاجٌ سے مضارع مجہول کا صیغہ واحد متکلم۔ پ۱۶ پ۲۶

**أُخْرِجَتْ** ۔ وہ نکالی گئی (بھیجی گئی) إِخْرَاجٌ سے۔ ماضی مجہول کا صیغہ واحد مؤنث غائب پ۴

**أَخْرَجَتْ** ۔ اس نے نکال باہر کیا۔ إِخْرَاجٌ سے ماضی کا صیغہ واحد مؤنث غائب پ۳۰

**أَخْرَجَتْكَ** ۔ اس نے تجھ کو نکالا۔ اس میں کَ ضمیر واحد مذکر حاضر ہے۔ پ۲۶

**أُخْرِجْتُمْ** ۔ تم نکالے گئے۔ إِخْرَاجٌ سے۔ ماضی مجہول کا صیغہ جمع مذکر حاضر۔ پ۲۸

**أَخْرَجَكَ** ۔ اس نے تجھ کو نکالا۔ أَخْرَجَ صیغہ ماضی کَ ضمیر واحد مذکر حاضر پ۹

**أَخْرَجَكُمْ** ۔ اس نے تم کو نکالا اس میں کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر ہے۔ پ۱۴

أُخْرِجْنَا ۔ ہم نکالے گئے۔ اِخْرَاجٌ سے ماضی مجہول کا صیغہ جمع متکلم۔ ۲/۱۶

أَخْرِجْنَا تو ہم کو نکال۔ أَخْرِجْ۔ صیغہ امر نَا ضمیر جمع متکلم (ملاحظہ ہو أَخْرِجْ) ۵/۷ ۱۹/۹ ۲۲/۱۶

أَخْرَجْنَا ۔ ہم نے نکالا۔ اِخْرَاجٌ سے ماضی کا صیغہ جمع متکلم ۳/۵ ۷/۱۸ ۸/۱۴ ۱۶/۱۱ ۲۰/۲ ۲۳/۲ ۲۷/۱

أَخْرَجْنٰھُمْ ۔ ہم نے ان کو نکال باہر کیا۔ اس میں ھُمْ ضمیر جمع مذکر غائب ہے۔ ۱۹/۸

أَخْرَجَنِیْ ۔ اس نے مجھ کو نکالا۔ أَخْرَجَ۔ صیغہ ماضی ن وقایہ ی ضمیر واحد متکلم ۱۳/۳

أَخْرِجْنِیْ ۔ تو مجھے نکال۔ أَخْرِجْ صیغہ امر۔ ن وقایہ۔ ی ضمیر واحد متکلم ۳

أُخْرِجُوْا ۔ وہ نکالے گئے۔ اِخْرَاجٌ سے۔ ماضی مجہول کا صیغہ جمع مذکر غائب۔ ۴/۱ ۱۷/۱۲ ۲۳/۳ و ۵

اُخْرُجُوْا ۔ تم نکلو خُرُوْجٌ سے امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر ۵/۲

أَخْرِجُوْا ۔ تم نکالو۔ اِخْرَاجٌ سے۔ امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر۔ ۱۷/۱۲ ۱۹/۱۹

أَخْرِجُوْھُمْ ۔ تم ان کو نکالو۔ اس میں ھُمْ ضمیر جمع مذکر غائب ہے۔ ۲/۸ ۵/۱۷

أَخْرَجُوْكُمْ ۔ انہوں نے تم کو نکالا أَخْرَجُوْا صیغہ ماضی کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر ۱۰/۸ ۲۸/۸

أَخْرَجَهٗ ۔ اس کو نکالا۔ أَخْرَجَ صیغہ ماضی ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب ۱۰/۱۲

أَخْرَجَهُمَا ۔ ان دونوں کو نکالا۔ اس میں ھُمَا ضمیر تثنیہ مذکر غائب ہے ۱/۴

أُخْرٰىنَا ۔ ہمارا پچھلا۔ أُخْرٰى مضاف نَا ضمیر جمع متکلم۔ مضاف الیہ۔ ۷

أَخَّرْنَا ۔ ہم نے تاخیر کی۔ ہم نے روکے رکھا۔ تَاخِیْرٌ سے۔ ماضی کا صیغہ جمع متکلم۔ ۱۲/۱

أَخِّرْنَا ۔ ہم کو مہلت دے۔ تاخیر عطا کر۔ أَخِّرْ تَاخِیْرٌ سے امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر نَا ضمیر جمع متکلم ۱۳/۱۹

آخَرُوْنَ ۔ دوسرے۔ اور لوگ۔ آخَرُ کی جمع بحالتِ رفع۔ ۱۱/۲ ۱۸/۱۹ ۲۹/۱۴

أُخْرَةٌ ۔ آخرت۔ عالم بقا۔ مَا سَمِعْنَا بِھٰذَا فِی الْمِلَّةِ الْاٰخِرَةِ میں آخرت بمعنی پچھلے کے ہے ۱/۹ و ۱۰ و ۱۱ و ۱۳

۱/۱۲ و ۱۴ و ۱۶ ، ۲/۹ و ۱۱ ، ۳/۱۱ و ۱۳ و ۱۴ و ۱۵ و ۱۶ و ۱۷ ، ۴/۶ و ۷ و ۹ ، ۵/۷ و ۸ و ۹

۵/۱۶ ، ۶/۵ و ۹ و ۱۳ ، ۷/۱۰ و ۱۶ ، ۸/۱ و ۵ و ۱۲ ، ۹/۷ و ۹ و ۱۱ ، ۱۰/۵ و ۱۲ و ۱۵ و ۱۶

۱۰/۱۶ ، ۱۱/۱۲ ، ۱۲/۳ و ۹ و ۱۵ ، ۱۳/۱ و ۵ و ۶ و ۹ و ۱۱ و ۱۳ و ۱۶ ، ۱۴/۹ و ۱۰ و ۱۲

پ۱۴ ۱۴و۲۰و۲۲ پ۱۵ ۱و۲و۵و۸و۹و۱۲ پ۱۶ ۱۶ پ۱۷ ۹ پ۱۸ ۳و۴و۹ پ۱۹ ۹
پ۲۰ ۱و۱۰و۱۲و۱۳و۱۵ پ۲۱ ۴و۴و۵و۹و۱۰و۲۰ پ۲۲ ۴و۶و۸و۹ پ۲۳ ۱۰و۱۵
پ۲۳ ۱۷ پ۲۴ ۱۲و۱۵و۱۶و۱۸ پ۲۵ ۴و۵ پ۲۶ ۵و۶و۲ پ۲۸ ۴و۹ پ۲۹ ۲۲
پ۲۹ ۶و۱۴ پ۳۰ ۴و۱۳و۱۷و۱۹

**أُخْرَهُ** - اس کا آخر۔ آخِر مضاف ہُ ضمیر واحد مذکر غائب مضاف الیہ۔ پ۳ ۱۶

**أُخْرٰی** - دوسری۔ پچھلی۔ آخَر اور آخِر دونوں کی مؤنث أُخْرٰی آتی ہے۔ پ۳ ۱۰و۷ پ۴ ۱۲ پ۵ پ۶ پ۷ پ۸ ۱۱و۱۳
پ۱۰ ۱۵ پ۱۲ ۱۵ پ۲۳ ۲و۲ پ۲۶ ۱۱و۱۲ پ۲۷ ۵و۶ پ۲۸ ۱۰و۱۶

**أُخْرٰىكُمْ** - تمہاری پچھلی (جماعت) أُخْرٰی مضاف کُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر مضاف الیہ۔ پ۴

**أُخَرِيْنَ** - دوسرے۔ آخَر کی جمع بحالت نصب وجر۔
پ۵ ۹و۱۲ پ۶ ۱۰ پ۷ ۲ پ۸ ۲ پ۱۱ ۲ پ۱۳ ۲ پ۱۸ ۲و۳ پ۱۹ ۸و۹و۱۳
پ۲۳ ۸و۱۴ پ۲۵ ۱۴ پ۲۸ ۱۱

**اٰخِرِيْنَ** - پچھلے۔ آخِر کی جمع بحالت نصب وجر
پ۱۴ ۹ پ۲۱ ۸و۷ پ۲۵ ۱۱ پ۲۷ ۱۳و۱۵ پ۲۹ ۲۱

**أُخْرٰهُمْ** - ان کی پچھلی (جماعت) أُخْرٰی مضاف هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب مضاف الیہ۔ پ۸

**أَخْزٰى** - زیادہ رسوا زیادہ شرمسار خِزْیٌ سے جس کے معنی رسوائی کے ہیں یا خِزَایَةٌ سے جس کے معنی شرمساری کے ہیں افعل التفضیل کا صیغہ۔ پ۲۴ ۱۶

**أَخْزَيْتَهٗ** تونے اس کو رسوا کیا۔ شرمسار کیا۔ أَخْزَيْتَ إِخْزَاءٌ سے جس کے معنی رسوا اور شرمسار کرنے کے ہیں ماضی کا صیغہ واحد مذکر حاضر ہٗ ضمیر واحد مذکر غائب۔ پ۴

**أَخْسَرُوْنَ** - سب سے زیادہ نقصان پانے والے زیادہ ٹوٹا اور گھاٹا پانے والے۔ أَخْسَر کی جمع بحالت رفع خُسْرَانٌ اور خَسَارَةٌ سے جس کے معنی ٹوٹا اور گھاٹا پانے کے ہیں۔ افعل التفضیل کا صیغہ پ۱۲ ۲ پ۱۹ ۱۶

**أَخْسَرِيْنَ** زیادہ نقصان میں رہنے والے۔ زیادہ گھاٹا پانے والے أَخْسَر کی جمع بحالت نصب وجر پ۱۷ ۵ پ۲۳ ۶

**اِخْسَئُوْا** - پڑے رہو دھتکارے ہوئے (فَتَحَ) خَسَاٌ جس کے معنی پھٹکارنے اور دھتکارنے کے ہیں، امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر۔ پ۱۸ ۶

**اِخْشَوْا** - تم ڈرو۔ (سَمِعَ) خَشْيَةٌ سے جس کے معنی ڈرنے کے ہیں امر کا صیغہ جمع مذکر حاضر پ۲۱ ۱۳

**اِخْشَوْنِيْ** تم مجھ سے ڈرو۔ اس میں ن وقایہ ی ضمیر واحد متکلم کی ہے پ۲ ۲ پ۶ ۱و۱۱

**اِخْشَوْهُمْ** تم ان سے ڈرو۔ اس میں هُمْ ضمیر جمع

مذکر غائب ہے۔ پ۹

**اَخْضَرَ** سبز ہرا۔ خَضَرٌ سے جس کے معنی سبز ہونے کے ہیں۔ صفت مشبہ کا صیغہ ہے۔

**اَخْطَأْتُمْ**۔ تم چوک گئے۔ تم نے خطا کی۔ اِخْطَاءٌ سے جس کے معنی چوکنے کے ہیں ماضی کا صیغہ جمع مذکر حاضر خطا کی مختلف صورتیں ہیں (۱) جو چیز مستحسن نہ ہو اس کا ارادہ کرے اور کر گزرے ایسی خطا مکمل خطا ہے جو قابلِ گرفت ہے۔ قرآنِ عظیم میں جو ارشاد ہے اِنَّ قَتْلَهُمْ كَانَ خِطْأً كَبِيرًا (بیشک ان کا مارنا بڑی خطا ہے) یہاں خطا سے یہی خطا مراد ہے (۲) ارادہ تو اچھے ہی فعل کا کیا لیکن غلطی سے اس کے خلاف ہو گیا خطا اگرچہ یہ بھی ہے لیکن چونکہ ارادہ اچھا تھا اس لئے ایسی خطا قابلِ مواخذہ نہیں قرار دی گئی حدیث شریف میں وارد ہے رُفِعَ عَنْ اُمَّتِی الْخَطَاءُ وَالنِّسْيَانُ (میری امت سے خطا و نسیان مرفوع ہے؎) آیت شریفہ وَمَنْ قَتَلَ مُؤْمِنًا خَطَأً (اور جس نے مسلمان کو قتل کیا غلطی سے) میں اسی قسم کی خطا مراد ہے۔

**اَخْطَأْنَا** ہم نے خطا کی۔ ہم چوک گئے۔ اِخْطَاءٌ سے ماضی کا صیغہ جمع متکلم

**اَخْفِضْ** تو جھکا دے (ضَرَبَ) خَفْضٌ سے جس کے معنی پست ہونے نرم روی اختیار کرنے اور جھکنے کے ہیں۔ امر کا صیغہ واحد مذکر حاضر

**اَخْفٰی**۔ زیادہ پوشیدہ۔ خِفَاءٌ سے جس کے معنی پوشیدہ ہونے کے ہیں۔ افعل التفضیل کا صیغہ

**اُخْفِیَ**۔ وہ چھپایا گیا۔ اِخْفَاءٌ سے جس کے معنی چھپانے کے ہیں ماضی مجہول کا صیغہ واحد مذکر غائب

**اَخْفَيْتُمْ** تم نے چھپایا۔ اِخْفَاءٌ سے ماضی کا صیغہ جمع مذکر غائب۔

**اُخْفِيْهَا**۔ میں اس کو مخفی رکھتا ہوں۔ اُخْفِی اِخْفَاءٌ سے مضارع کا صیغہ واحد متکلم هَا ضمیر واحد مونث غائب

**اَخِلَّاءُ** دوست۔ احباب۔ خَلِیْلٌ کی جمع ہے جس کے معنی دوست کے ہیں۔

**اَخْلَدَ**۔ وہ سدا رہا۔ اِخْلَادٌ سے جس کے معنی ہمیشہ رہنے کے ہیں۔ ماضی کا صیغہ واحد مذکر غائب

**اَخْلَصْنٰهُمْ** ہم نے ان کو امتیاز دیا۔ ہم نے ان کو خالص کر لیا۔ اَخْلَصْنَا اِخْلَاصٌ سے جس کے معنی خالص کرنے اور صاف کرنے کے ہیں۔ ماضی کا صیغہ جمع متکلم هُمْ ضمیر جمع مذکر غائب۔

؎ یعنی اس کی بازپرس نہیں

